بے این۔ جو نہ تھکے۔

بے این۔ جس کے لئے یہ ہے نہ کہا جا سکے

بے اعتنائی۔ اعتنا۔ انتظام مہربانی کرنا۔

بے بالیں۔ بے سرہانہ

بے چوں اور بے کیف اتصال۔ بے مثال اور بلا کیفیت میں۔

بے ریا۔ جس کا کسی کو پتہ نہ لگے۔ دکھلاوا نہ ہو۔

بے عون۔ بے یار

بے کراں۔ بے حد

بے محل۔ بے موقع۔ بے جگہ

بے ہمتا۔ بے مثل

بے ہمہ۔ جو کسی کے ساتھ نہ ہو، بے لاگ

بے بصراں۔ اندھے

بام۔ چھت

بُڑبُڑ کرنا۔ بے معنی باتیں کرنا

بعینہٖ۔ جُوں کا تُوں۔ ہو بہو

بنا ٹھنا کر۔ ٹھیک ٹھاک کر کے بجا کر

بناوٹ۔ دکھلاوا (بناوٹ) جعلسازی

بے چند۔ بے عدد

بے نوا۔ بے آواز بے سامان

# پ

پاک آمد۔ پاک چیزیں ہیں

پایاں۔ آخیر

پاک برانند۔ (پاک بردن) بلانوش صاف کر دینے والے

پائے بند۔ قیدی۔ گرفتار

پاس انفاس۔ پاس۔ نگہبانی

پائندہ۔ قائم

پارسا۔ جس کا اندر باہر ایک ہو گناہ سے بچنے والا

پاسبان۔ چوکیدار

پاخانہ۔ غلط العام ہے۔ پیخ بمعنی بیٹ اور اُس سے پیخ خانہ۔ اصل لفظ پیخانہ

پچھتارے۔ رنج کرے

پدرم سلطان بود۔ باپ یا دادوں میں کوئی صوفی ہوا ہے تو اُس کے ساتھ اپنی نسبت جوڑ کر اپنی رونق بڑھانا۔

پرچے۔ ٹکڑے

پرکاہ۔ تنکا گھاس۔

پری۔ تواڑے۔

پرتو۔ کرن۔روشنی

پروبال۔ بال وپر۔

پرکالہ۔ حصہ

پرواز۔ اُڑان۔پہنچ

پرسانِ حال۔حالت کا پوچھنے والا

پراگندہ روزی۔ اگر روزی نہ ملے تو آدمی کادل پریشان رہتا ہے۔پریشان۔بکھرا ہوا۔

پرآشوب۔دکھ اور فساد سے بھری ہوئی

پسیں۔ آخرت۔

پس۔ بعد: پیچھے

پشیمانی۔ پچھتاوا

پف کن۔ پھونک مار

پندار۔ غرور۔اٹکل

پند۔ نصیحت۔

پنڈت۔ عالم۔اُستاد

پوشیدنی۔ لباس والی۔

پوستکے۔ چھوٹا سا کھال کا کرتا۔(پوستین)

پویم۔ پوئیدن۔دلکی چلنا۔

پول۔ کھوکھلا پن

ھلکنا۔ حاضر ہونا۔موجود ہونا۔بھولے سے چلا جانا

پیہم۔ لگاتار

پہلوتہی (کردن) انکار کرنا۔ الگ ہو جانا

پیوست۔ بندھا ہوا۔

پیکر۔ جسم۔شکل۔

پیش خیمہ۔ایسی بات جس سے آنے والے کسی غم یا خوشی کے معاملہ کا علم ہو جائے

پیکر۔ جسم۔شکل۔

پے در پے۔ (پے بہ پے) قدم بہ قدم انفاس جمع نفس کی۔

# ت

تابع۔ نوکر

تابعین۔ تابعُون۔ واحد تابع وہ شخص ہے جس نے آنحضرت ﷺ کے ایک سے زیادہ اصحاب کو دیکھا ہو۔ پیروی کرنے والا۔

تبع تابعین۔ وہ جس نے تابعین کو دیکھا ہو

تابندہ۔ چمکنے والا

تاتوں بُروں آمدی۔ پھر (جب) تو باہر آیا ہے

تارک۔ تالو۔ مانگ سر کی۔ کلاہ سر

تارک الصلواۃ۔ بے نمازی

تاویل۔ کسی چیز کو ظاہر سے پھیرنا اور اس کے اُوہی معنی بیان کرے مگر مناسبت کے ساتھ۔

تاب۔ طاقت

تار۔ سیاہ

تاتو بروں آمدی۔ پھر (جب) تو باہر آیا ہے

تازیانہ۔ چابک۔ کوڑا

تاسف افسوس کرنا۔ غم کھانا

تاثرات۔ واحد تاثر۔ کسی بات کا اثر لینا

تائب۔ توبہ کرنے والا

تاباں۔ چمکدار

تایافت۔ جب سے اس بات کا پتہ چلا ہے

تام۔ مکمل

تبحر۔ علم میں دریا کی طرح ہونا

تبعا۔ پیچھے لگ کر

تبلیغ۔ اخیر

تجلی۔ تجلا۔ نورِ الٰہی۔ روشنی چمکارا

تجنیس۔ ہم جنس کرنا یکساں کرنا

تجاوز۔ گذرنا۔ بڑھنا

تجارب۔ واحد تجربہ۔ امتحان

تجزیہ۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ تقسیم کرنا

تحلیل۔ اجزا کا حل ہونا

تحمل۔ برداشت۔ بوجھ اُٹھانا۔ نفس کو اللہ تعالیٰ کے فضل باندھ کر بیت اللہ میں داخل ہونے لگا ہے۔

تحریمہ۔ وہ تکبیر جس کے ساتھ کہنے والا یہ سمجھے کہ وہ گویا احرام باندھ کر بیت اللہ میں داخل ہونے لگا ہے

تحمید۔ حمد کرنا

تحت الارض۔ سطح زمین کے نیچے

تحت الثریٰ۔ زمین کا سب سے نچلا حصہ

تحت وفوق۔ نیچے اُوپر
تحصیل حاصل۔ موجودہ چیز کی تلاش
تحقیق۔ کھوج لگانا
تحقیر۔ ذلیل کرنا
تخاطب۔ بات چیت
تخلیہ۔ رہا کرنا (تنہائی)
تخت طاؤس۔ مغل بادشاہ شاہجہان کا
تخت جس پر در مور بنے ہوئے تھے۔
اور نادر شاہ لُوٹ کرلے گیا۔
تخریب کار۔ کسی کام کو بگاڑنا۔ برباد کرنا
تدارک۔ بدلہ
تذبذب۔ دودلی
تربیت۔ اس طرح پرورش کرنا کہ
مرادتک پہنچ جائے
تردد۔ فکر، سوچ
تریاق۔ زہرمہرہ (تریاق: تریاک)
ترشح۔ ٹپکنا۔ چھلکنا
ترک جلال و جمالی۔ گوشت مچھلی انڈا شہد۔
مشک عنبر۔ چونہ صدف وغیرہ اور گھی۔
دودھ نمک۔ کھجور وغیرہ کا نہ کھانا۔

ترمذی۔ ترمذ نام شہر کا۔ حدیث کی
کتاب مولف کے نام پر
تزویر۔ جھوٹ۔ فریب
تزُک۔ قانون
تزکیہ۔ پاک کرنا
تسبیح بکف۔ ہاتھ میں تسبیح لیکر
تسلسل۔ لڑی
تشنیع۔ بُرا کہنا
تشویش۔ فکر، پریشانی
تشتت۔ پریشانی
تصفیہ۔ صاف کرنا
تصدق۔ صدقہ خیرات کرنا
تصرف۔ دخل۔
تصوف۔ دل سے نفسانی آلائشوں اور جسمانی
خواہشوں کو دُور کرنا۔ صفائی باطن
تضیع۔ ضائع۔ برباد
تضیع اوقات۔ وقت کا ضائع کرنا
تطبیق۔ ایک سا ہونا
تعینات۔ خصوصیات
تعین۔ مقرر کرنا

تعقل۔ سوچنا۔ سمجھنا
تعطل۔ بے کاری
تعمق۔ گہری
تعبیر۔ حقیقت کا بیان
تعویز۔ پناہ۔ بچاؤ
تعفن۔ سڑاند
تغیر وتبدل۔ حالت کا بدل جانا
تفاوت۔ فرق۔ فاصلہ
تفضیل۔ ایک پر دوسرے کو فضیلت دینا۔ ایک کو بڑھانا دوسرے کو گھٹانا۔
تفصیلی۔ چھوٹی بات کو بڑا کر کے بیان کرنا (تفصیل)
تفسیر۔ قرآن حکیم کی شرح
تفتیش۔ تلاش
تقلیدی۔ بے دلیل کسی کے پیچھے لگ جانا (تقلید)
تقدیس۔ پاکیزگی بیان کرنا (تقدس۔ پاکی)
تکوین۔ ہست کرنا۔ پیدا کرنا
تکبیر۔ بڑائی بیان کرنا۔ اونچا سمجھنا
تکسیر۔ کمی
تکبیر اولی۔ شروع نماز والی تکبیر، اللہ اکبر

تگ ودو۔ دوڑ بھاگ
تلقین۔ تعلیم دینا، سمجھانا
تلاوت۔ پڑھنا
تلچھٹ۔ گاد
تلمیذ الرحمن۔ رحمن کا شاگرد
تمدن۔ شہری لوگوں کا رہن سہن
تموج۔ پانی کا موجیں مارنا۔ ہلچل
تمسخر۔ ہنسی کرنا
تمجید۔ بزرگ خیال کرنا
تمحیص۔ آزمائش
تمرد۔ سرکشی
تنزل۔ آہستہ آہستہ نیچے اُترنا
تنویر۔ روشنی / تنویم۔ سلا دینا
تند۔ تیز
تنوعات۔ طرح طرح کی چیزیں
تواتر۔ ایک دوسرے کے پیچھے آنا
توبرتو۔ پردے پر پردہ
توتیائے روح۔ توتیا نیلا تھوتھا
توھم۔ وہم کرنا۔ وہم میں ڈالنا
تولید۔ پیدائش
توسط۔ ذریعہ۔ وسیلہ

تولدوتناسل۔ پیدا ہونا اور نسل کا بڑھنا

توشہ۔ راستہ کے لئے سامان سفر

تہلیل۔ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کہنا

تہ بالا۔ نیچے۔ اُوپر

تہدید۔ دھمکانا

تہیہ۔ تیاری سامان

تہجی۔ ا۔ب۔ وغیرہ

تہی دست۔ خالی ہاتھ

تھم۔ کھمبا

تبحر۔ علم میں دریا کی طرح ہونا۔

تجلیہ۔ چھیلنا۔ زنگ چھڑانا۔ روشن کرنا

تحریمہ۔ وہ تکبیر جس کے ساتھ کہنے والا یہ سمجھے کہ وہ گویا احرام باندھ کر بیت اللہ میں داخل ہونے لگا ہے۔

تسبیح۔ سبحان اللہ کہنا

توقع۔ امید۔ بھروسہ

تفتیش۔ تلاش

تقریب۔ موقع

تقویٰ۔ برے کاموں کی سزا سے ڈر کر اچھے کاموں کے لئے اللہ تعالیٰ کے قانون پر چلنے کا پابند ہو جانا۔

توصیف۔ خوبیاں بیان کرنا

توجیہ۔ وجود میں آنا

تیرہ روشنی۔ میری اندھیری رات

## ٹ

ٹکسال۔ (اردو) جس جگہ حکومت کا سکہ بنتا ہو۔

## ث

ثریا۔ 6-7 یا زیادہ ستاروں کا مجموعہ انگور کی شکل میں موسم سرما میں شام ہی سے نظر آتا ہے۔

ثریٰ۔ خاک جو زمین کے نیچے ہوتی ہے۔

ثروت۔ مال کی زیادتی۔ سروری۔ دبدبہ

ثقالت۔ بوجھ

ثم۔ پھر

ثمرہ۔ پھل

ثنا۔ تعریف

# ج

جاتا۔ بھاگ

جابر۔ (جبار) جبیرہ، وہ لکڑی یا پٹی جو ٹوٹی ہوئی ہڈی کو اپنی جگہ سے ادھر اُدھر نہ ہونے دے۔ اللہ تعالیٰ کے لئے یہ مفہوم لیا جائے گا۔ ڈکٹیٹر

جاوید۔ ہمیشہ

جاذبہ۔ کھینچنے والی (جذب کھینچ)

جاری وساری۔ رواں۔ بہتا ہوا اور شے کے کل اجزاء میں پہنچ جانے والا۔

جارجی زیدان۔ مصر کا عیسائی ناول نویس۔

جاریہ۔ جاری ہونے والی

جاگزیں۔ قائم

جالینوس۔ سکندر اعظم سے ۵۰ سال قبل ہوا طب پر چار سو کتابیں لکھیں

جامِ جم۔ جام جمشید، جس نے سب سے پہلے جام بنایا تھا۔

جام جہان نما۔ کنجسر وکا پیالہ جس سے خیر وشر کا علم ہو جاتا تھا۔

جامع۔ جوڑنے والا۔

جانکاہی۔ جان کو گھٹانیوالی محنت

جان گداز۔ جان کو پگھلانے والا

جاودانی۔ ہیشگی

جاوید۔ ہمیشہ کے لئے

جاہ۔ عزت۔ رتبہ

جبروت۔ بزرگی۔ جلال، کبریائی اور عالم کے ساتھ خدا کا مرتبہ وحدت (صفات)

جبلت۔ طبیعت

جتن۔ ترکیب۔ کوشش

جفا۔ زیادتی

جحیم۔ چھٹے دوزخ کا نام

جدت طرازی۔ نئی نئی باتیں سامنے لانا۔

جدوجہد۔ کوشش (جہد بہی)

جرار۔ بہت بڑا جنگی لشکر

جری۔ بہادر

جزم۔ یقین۔

جسد۔ تن

جفا۔ زیادتی

جفر۔ علم جس سے احوال غیب سے آگاہی ہوتی ہے۔

جانبر ہونا۔ جان بچانا

جلی۔ روشن۔ظاہر

جلیس۔ پاس بیٹھنے والا۔

جماد۔ جمادات

جمادی۔ بے جان چیز۔پتھر

جمیعت خاطر۔ اطمینان دل جمعی

جملہ ذاتی صفاتی اسمائی افعالی انوار۔ اللہ تعالی نے وحدت سے کثرت کی طرف نزول فرمایا تو پہلے ذات سے صفات پھر صفات سے اسماء اور پھر اسماء سے افعال کی طرف ظہور فرمایا یعنی افعال کا صدور ہوا۔

جمود۔ جماد

جِناں۔ واحد جنت۔بہشت

جُناں۔ دل

جُنبش۔ حرکت

جنود۔ واحد جند۔فوج

جنین۔ وہ بچہ جو ابھی ماں کے پیٹ میں ہو

جواد۔ بہت بخشش کرنے والا

جوارح۔ اعضا جن سے کمائی کی جاتی ہے

جود۔ بخشش

جُوعُ الارض۔ نوآبادیاتی نظام

جلب منفعت۔ فائدہ حاصل کرنا

جوف۔ خالی حصہ۔

جُوعُ البقر۔ گائے والی بھوک۔

جہال۔ واحد جاہل۔

جہت۔ طرف

جہول۔ بہت بڑی نادان

جیفہ۔ حیوان جس میں مرنے کے بعد بدبو پیدا ہو جائے

جان فشانی۔ کوشش محنت

جثہ۔ تن۔جثے

جناں۔ دل

# چ

چاشت۔ دن کا پہلا چوتھائی حصہ

چاشنی۔ مزا۔ مٹھاس

چارہ۔ علاج۔ تدبیر۔

چتر چنبری۔ آسمانی چھت

چتر۔ چھتری

چرخ کبود۔ مراد آسمان۔

چرخ کہن۔ آسمان

چرا۔ (دردل چرا) انہیں کیا پڑی ہے چرا۔ کیوں کس لئے

چربہ۔ نقل

چساں۔ بکسلد۔ کسطرح۔ کیسے توڑ سکتی ہے

چشمانِ محمد ﷺ۔ فیضانِ نظر

چشیدہ۔ چشیدن۔ چکھنا

چگوں۔ کیونکہ۔ کس طرح۔ کیسے کیفیت

چکد۔ چکاندن۔ قطرہ قطرہ ٹپکانا

چلمن۔ ایسا پردہ نشین اچھی طرح نہ چھپ سکے

چلوں۔ وہ عمل جو چالیس دن کیا جائے۔

چنبر نہ چرخ۔ مراد گردش آسمان

چند۔ کب تک۔ کتنا۔ کتنے ہر چہ۔ ہر چند

چنداں۔ اس وقت تک ہوتی ہے۔ اس قدر۔ اتنا

چند و چوں۔ کیت اور کیفیت

چودہ طبق۔ مراد روئے زمین کل کائنات

چوگان۔ کھلنے کا ڈنڈا

چوں۔ جب مانند

چہل۔ چالیس

# ح

حامل۔ اُٹھانے والا۔

حاوی۔ گھیرنے والا

حائل۔ درمیان میں آنا

حباب۔ پانی کا بلبلہ (حباب)

حبل متین۔ مضبوط رسی

حبس دم۔ سانس روکنا

حبہ۔ کوڑی

حتّٰی۔ یہاں تک کہ

حتی الوسع۔ جہاں تک ہو سکے

حجاب۔ پردہ

حجت تمام کردی۔ مکمل رہنمائی فرمادی۔

حجرہ۔ کوٹھڑی

حجلہ دل۔ دل کی کوٹھڑی دلہن کی قیامگاہ (حجلہ)

حدّت جوع۔ بھوک کی گرمی

حدوث۔ نیاپن، پیدائش میں جو صفت مخلوقات ہے عدم سے وجود میں آنا

حرفت۔ پیشہ کمائی۔

حرمان۔ نا اُمیدی

حریف۔ شریک۔ دشمن

حریم۔ چاردیواری۔

حزب۔ گروہ

حُزن، حزن، رنج

حساس۔ دریافت کرنے والا

حسد۔ کسی کو اپنے سے اچھی حالت میں دیکھ کر جلنا اور اُس کا برا چاہنا

حسرت۔ کسی چیز کے نہ ملنے کا افسوس۔

حسنہ۔ نیک۔ بھلے

حشرات الارض۔ واحد حشر زمین میں سوراخ کر کے رہنے والے کیڑے مکوڑے وغیرہ۔

حشمت۔ دبدبہ۔ بزرگی

حشرونشر۔ قیامت اُٹھانا بکھیرنا

حصار۔ وہ کلام جو عامل کو باہر سے حملہ کرنے والی طاقتوں سے بچائے رکھے

حاضرات۔ روحوں کو حاضر کرنے کا عمل

حضرت۔ بڑا آدمی جس کے پاس لوگ حاضر ہوتے ہوں۔

حضوری۔ دربار یا اجلاس میں حاضری

حظ وافر۔ پورا پورا حصہ۔ زیادہ حصہ

حظوظ۔ واحد حظ۔لذت
حق الیقین۔ یقین کا آخری درجہ
حکمت۔ وہ علم جس کے ذریعے بقدر طاقت انسانی موجودات (مخلوقات) کی صحیح حقیقت معلوم ہو سکے۔
حالت حاضرہ۔ موجودہ صورتِ حال
حلقہ۔ گھیرا
حلقہ بگوش۔ غلام۔ایران میں دستور تھا۔کہ غلام کی پہچان کے لئے سونے یا چاندی کا کان میں حلقہ ڈالتے تھے۔
حلقوم۔ گلا
حلقے۔ حلقہ۔مجلس
حلول۔ ایک چیز کا دوسری میں اس طرح گھس جانا۔کہ تمیز نہ رہ سکے
حلوں۔ پوشاکوں
حمد۔ تعریف و توصیف بیان کرنا
حمیدہ۔ لائق تعریف
حنفی۔ حضرت ابراہیمؑ کا دین۔باطل کو چھوڑ کر حق کی طرف رغبت میں قائم ہونا۔
حواس خمسہ۔ ظاہری۔ذائقہ،باصرہ،

حوادث۔ مصیبتیں۔
حور۔ گورے رنگ۔سیاہ بال اور آنکھوں والی عورت (فارسی میں واحد کے لئے جائز ہے)
حیات بعد ممات۔ موت کے بعد کی زندگی
حیرت افزا۔ افزودن۔بڑھنا بڑھانا
حیطہ۔ چار دیواری۔
حافظ شیرازی۔ خواجہ شمس الدین محمد شاعر شیراز۔تیمور نے ایران فتح کیا تو ملاقات کی وفات ۷۹۱ھ

# خ

خاتم۔ انگوٹھی

خاتمہ بالخیر۔ سلامتی ایمان کے ساتھ ہنستی مسکراتی موت۔

خارا۔ سخت پتھر

خاطرم۔ میرے دل کو

خاطر پژمردہ۔ مرجھائی ہوئی طبیعت۔

خاقانی۔ افضل الدین نام۔مشہور شاعر

خاکرانی۔ حکمرانی کے مقابلہ میں بطورِ تخفیف، تحقیر اور تضحیک۔

خاکستر۔ راکھ۔

خال خال۔ کہیں کہیں۔

خاور۔ سورج

خائف۔ ڈرا ہوا۔

ختن۔ ملک چین کا شہر جہاں سے مشک لاتے ہیں۔

خجستہ۔ مبارک

خدوخال۔ رخسارہ اور تل

خراج۔ خراج۔خرج۔ٹیکس۔

خرافات۔ بیہودہ باتیں۔

خرجینوں۔ واحد خرجین۔ٹاٹ کا دورخہ تھیلا جو سامان کے لئے گھوڑے پر رکھ لیا جاتا ہے۔

خرسند۔ اللہ تعالٰی کی مرضی پر راضی رہنے والا

خرقہ۔ گودڑی، پرانا لباس۔

خرم۔ تازہ

خرمن۔ کھلیان

خرند۔ خراند۔گدھے ہیں

خرطوم۔ سونڈ ہاتھی کی (خرطم)

خرمی۔ تازگی

خروش۔ شور

خزائن۔ واحد خزانہ

خس۔ تنکا۔

خسرو۔ کیکاؤس کے پوتے کا نام جو بڑی شان کا بادشاہ تھا اس لئے ہر بڑے بادشہ کا لقب ہوا

خشت۔ اینٹ

خصائص۔ عادتیں

خط۔ تحریر۔لکھائی

خفاش۔ چمگادڑ
خفی۔ لطیفہ۔ یاہوت۔فنا۔رنگ سبز،ظہور علمی
خلا۔ خالی جگہ۔
خلاصہ۔ چھانٹ
خالد بن ولید۔ بہت بڑے دلیر اور شجاع صحابی
خلف۔ آگے آنے والے۔اولاد
خلق۔ مخلوق
خلقت۔ پیدائش۔مخلوق۔
خلقی۔ پیدائشی
خلعت۔ پوشاک جو بادشاہ یا امیر کی طرف سے ملے
خلل۔ بگاڑ۔فساد
خلوت۔ تنہائی۔
خلیفہ۔ جانشین انواع ذی حیات مخلوقات
خمر۔ انگوری شراب۔ ہر شراب
خمول۔ گمنامی
خنّاس۔ وسوسہ ڈالنے والا
خنزیر۔ سؤر
خو۔ عادت
خوارق عادت۔ خرق عادت جو عادت کے خلاف ہو
خواص۔ واحد خاص۔ذاتی خصوصیات۔ مخصوص لوگ۔

خواطر۔ واحد خاطر۔دل۔ارادہ
خوان لاجورد۔ آسمان
خودستائی۔ اپنے منہ میاں مٹھو بننا
خودفروشی۔ اپنی اور اپنے باپ دادا کی تعریف کرنا
خودنمائی۔ غرور۔بڑائی۔
خورسند۔ خوش۔
خورشید۔ (ولے از فیض خورشید) ذات باری تعالیٰ
خوشہ چیں۔ کھیت کٹنے کے بعد گرے ہوئے خوشے اُٹھانیوالے
خوض۔ فکر۔سوچ
خوگر۔ عادی
خون بہا۔ خون کا معاوضہ
خونابہ دل۔ دل کا خالص خون
خویش۔ بھائی بند
خیاط۔ درزی
خیرباد۔ چھوڑ کر
خیر کثیر۔ بہت بڑی دولت
خیرہ۔ دھندلی
خیزد۔ خیزیدن۔اُٹھنا
خیمہ۔ خیمہ زدن۔برپا کرنا۔کھڑا کرنا

# د

دلبہ۔ جاندار

دادودہش۔ بخشش۔انعام

دار۔ گھر

دارا۔ (دارندہ) ایران کا بادشاہ جو سکندر سے لڑتا ہوا مارا گیا

دارالمکافات۔وہ جگہ جہاں برائی کا بدلہ ملے گا

دارالعلوم۔ یونیورسٹی

دارِ عقبیٰ۔ آخرت

دارِ نعیم۔ بہشت۔نازونعمت کا گھر

دارین۔ دنیا اور آخرت واحد دار۔گھر

داعی۔ طلب کرنے والا۔دعا کرنے والا۔

دال۔ راہ دکھانے والا۔

دام۔ ایک روپے کا چالیسواں حصہ۔

دامِ تزویر۔ جھوٹ اور فریب کا جال۔

دامن گیر۔ روکنے والی۔

دانست۔ سمجھ(دانستن)

دانش۔ علم۔سمجھ

دائر۔ دورہ کرنے والا۔گرد پھرنے والا

دجال۔ فریبی۔بناوٹی مسیح علیہ السلام کا لقب جو خدائی دعویٰ کرے گا یا کرچکا ہے

دجلہ۔ عراق میں دریا ہے جس کے دونوں طرف بغداد آباد ہے

دخیل۔ مداخلت کرنا

دَرْ آئند۔ (درآمدن) درآمد کرنا

درائت۔ دانائی۔عقل۔

درپے۔ پیچھے۔کھوج میں

درجات۔ واحد درجہ۔رتبہ، سیڑھی

درخشندہ۔ چمکیلا۔

درشہوار۔ بادشاہوں کے قابل موتی

درکار۔ خواہش۔ضرورت

درکِ اسفل۔ دوزخ کا سب سے نچلہ حصہ

درگرانمایہ۔ بہت قیمتی موتی

درندہ۔ پھاڑنے والا جانور

دریغ۔ حسرت، افسوس، غم

درثمین۔ قیمتی موتی

دروغ۔ سچ کی ضد

درہم برہم۔ پریشان

درویش سلطان دل۔ نبی کریم علیہ الصلوۃ والسلام

درک۔پانا۔معلوم کرنا۔دوزخ کا طبقہ

درویش۔ درآویز۔ دروازے سے چمٹنے والا۔ جو خدا کے دروازے سے چمٹا اور بھیک منگا گدا کر جو انسان کے دروازے سے چمٹا۔
دست برد۔ غلبہ۔ لوٹ
دسترس۔ پہنچ
دستک۔ بلانے کو ہاتھ پر ہاتھ مارنا
دستورالعمل۔ کسی کام کو پورا کرنے کے لئے رہ نمائی اور آسانی کی خاطر کوئی ضابطہ کار
دشت۔ جنگل
دقیق۔ نازک۔ مشکل
دقیقہ آرائیوں۔ بہت چھوٹی چھوٹی باتوں کے پیچھے لگنا
دقیقہ رسی۔ باریک بینی
دقیانوسی۔ مراد نہایت پرانی بات۔ ایک ظالم بادشاہ کا نام دقیانوس جس کے خوف سے اصحاب کہف غار میں جا چھپے تھے۔
دگر آزادگی مبند خیال۔ آزادی کا پھر خیال ہی نہ باندھ (کر)
دگراند۔ دوسری قسم کے ہیں۔
دگراں۔ اور لوگ۔
دلالت۔ رہ نمائی

دَلگے۔ پاک دل
دمادم۔ متواتر۔
دم بخود۔ چپ
دنائت۔ کمینہ پن
دنگ۔ حیران
دنیٰ فتدلّٰی۔ پھر نزدیک ہوا اور لٹک آیا۔ (النجم ا ع)
دوام۔ ہیشگی۔
دوبال۔ دُگنا
دوچار۔ ملنا۔ آمنے سامنے ہونا
دوختہ۔ سیا ہوا
درِوظلمت نفسانی۔ نفسانی تاریکیوں کا دھواں
دوش۔ گذری ہوئی رات۔ کندھا۔
دیر۔ گنبد
دین۔ اسلام
دیوالہ۔ (اردو) خاتمہ۔ دینا ہوا اور پلے نہ رہے (گھاٹا)
دہریت۔ زمانہ کو قدیم خیال کرنا اور مخلوقات کو خود بخود پیدا ہونے والا کہنا۔ نیز خدا اور قیامت کا انکار کرنا۔ دہر زمانہ
دہلیز۔ کمرے اور دروازے کی درمیانی جگہ۔ چوکھٹ
دہن۔ منہ

# ڈ

ڈگمگا جاتے ہیں۔ اپنی جگہ سے ہل جاتے ہیں

ڈھکوسلے۔ دھوکے

# ذ

ذخار۔ جس کے ذخیرہ کا پتہ نہ لگ سکے

ذرہ بے مقدار۔ (آفتاب عالمتاب)

ذرہ آفتاب کی روشنی سے چمکتا ہے۔

بے قیمت۔ بے وزن۔

ذروہ گھاٹی۔ پہاڑ کی اونچی چوٹی۔

ذکر مفصل۔ تفصیل سے بیان کیا گیا ذکر۔

ذکر مجمل۔ ذکر خلاصہ کے طور پر بیان کیا گیا

ذمیمہ۔ برے

ذوالجلال۔ شوکت عزت دبدبہ والے۔

# ر

راندہ درگاہ۔ لعنتی

راقم الحروف۔ مصنف عرفان

رابطہ۔ لگاؤ۔ جمع اس کی روابط

رازِ درونِ پردہ۔ پردے میں چھپا ہوا بھید۔

رائگاں۔ راہ گاں۔ مفت۔ بے عوض

جیسے سر راہ میں پڑی ہوئی مل جانے والی کوئی چیز۔

رائج الوقت۔ وہ سکہ جو بازار میں چل رہا ہو۔

ربود۔ اُچک لینا۔

رُبوبیت۔ پروردگاری

رُجوع۔ لوٹنا۔ پھرنا

رجعت۔ لوٹ جانا۔ اُلٹ

رَجا۔ اُمید لگانا۔

رجال الغیب۔ مردان عالم غیب

رجوعات۔ کسی کے پاس خلق خدا کا بار بار آنا۔

رحلت۔ کوچ کرنا۔

ردائے۔ چادر اوپر لپٹنے کی۔

ردوبدل۔ لوٹ پھیر

روز پسیں۔ آخرت میں

رسید۔ پہنچ۔

ریسمان۔ سوت۔ ڈورا

رستم۔ زال بن سام کا بیٹا، ایرانی فوج کا سپہ سالار ۵۵۰ ق م جب پیدا ہوا اور دردِ زہ کی شدت دور ہوئی تو ماں کے منہ سے نکلا رستم (میں نے رہائی پائی)

رشحہ۔ قطرہ

رشتہ۔ تعلق۔ واسطہ

رشک۔ کسی کی خوبی کو دیکھ کر اپنے اندر بھی وہی خوبی پیدا کرنے کی خواہش۔ (فارسی)

رشد۔ ہدایت۔

رش۔ بھیڑ،

رضوان۔ بہشت کا دربان

رکوع۔ نماز میں جھکنا

رفرف۔ سواری شب معراج

رفعت۔ بلند

رقص الجمل۔ اُونٹ کا ناچ۔ کھڑا ناچ۔

رقص۔ ناچ (رقصاں، ناچتے ہوئے)

رمز۔ لگاؤ۔

رندانِ جامِ وحدت۔ رند۔ باطن کا اچھا گو ظاہر میں برا لگتا ہو

روح۔ محل نظر۔ رحمٰن۔ جبروت حقیقت محمدیہ۔ رنگ سرخ، قرب حق۔ حق لیقین۔ ظہور عینی

روح فرسا۔ جان کو گھلانے گھٹانے والی۔

روحِ رَوَاں۔ رواں۔ پانی کی طرح جاری۔

روح القدس۔ وہ روح۔ (جبرائیل علیہ السلام) جو عیسیٰ علیہ السلام پر نازل ہوئی تھی۔ (البقرا ع)

رویت۔ آنکھ سے دیکھنا

روایت۔ کسی کی بات کو دہرانا نقل

روضہ۔ باغ سبزہ زار

روزن۔ سوراخ۔ کھڑکی

روگردانی۔ منہ پھیر لینا۔

رویا۔ واحد رویا۔ خواب۔ جمع رؤی

روزگار۔ زمانہ۔ وقت

رودوں۔ واحد رودہ۔ آنت تانت۔ تار

روزینہ۔ وہ کمائی جو ہر روز مل سکے

رہبانیت۔ نفس کو حلال لذات سے بھی باز رکھنا۔ ترسا و نصاریٰ کا زہد۔

رہزن۔ راہ زن۔ راستہ میں لوٹنے والے۔

ریاء۔ دکھلاوا۔ نمائش، ظاہر داری

ریاضت۔ ایسی حرکت جس سے تکلیف پیدا ہو

ریشے۔ ریشہ۔ نس رگ

ریاضیات۔ وہ علم جس میں ان امور سے بحث کی جاتی ہے جو وجود خارجی میں تو مادہ کے محتاج ہیں لیکن تصور عقلی میں محتاج مادہ نہ ہوں۔ مثلاً علم ہندسہ۔ حساب موسیقی۔ نجوم

## ز

زاید۔ زائیدن (جننا)

زائل۔ مٹ جانا۔ دور ہونا

زارزار۔ بہت

زانچہ۔ ز۔ آں۔ چہ

زَادِراہ۔ سامان سفر

زحمت۔ تکلیف

زرِعیار۔ خالص سونا۔

زرق وبرق۔ ٹیپ ٹاپ

زردوزی۔ سلمہ ستارہ

زشت۔ برا

زعم۔ گمان۔ زن۔ ایسی بات کہ خود کہنے والے کو جھوٹ کا شک ہو۔

زکوٰۃ نصاب قفل۔ اللہ الملک میں سات حروف اصلی ہیں لہذا نصاب سات ہزار۔ زکوٰۃ سات سو۔ قفل ۱۹۶

زلف۔ کانوں کے قریب بالوں کی لٹ چھوڑی ہوئی

زُلال۔　صاف اور شیریں پانی
زمین پاش۔　زمین کو ٹکڑے ٹکڑے کرنے والے
زماں۔　وقت۔زحمت۔تکلیف
زمرے۔　زمرہ۔جماعت
زنگ۔　میل
زندان۔　قید خانہ
زندیقی۔　بے دینی
زنبیل۔　فقیروں کی جھولی
زنار۔　دھاگہ جسے ہندو گلے میں آتش پرست اور کافر کمر میں باندھتے ہیں۔
زنہار۔　ہرگز
سَبُعیّت۔　درندگی۔درندہ ہونا
زو۔　(زود) جلدی
زہد۔　نفسانی خواہشوں سے
زھاد۔　واحد زاہد
زیں شہد۔　میں اس شہد کی ایک انگلی تیرے لبوں کو لگاتا ہوں
زیرکی۔　دانائی
زیرنگیں۔　مطیع۔مسخر
زیبا۔　لائق۔خوش نما

## ژ

ژاژ۔　بدمزہ گھاس جسے اونٹ بھی نہیں نگل سکتا
ژولیدہ موئے۔　الجھے بالوں والی (والا)

# س

سارا۔ خالص۔

سالوس۔ مکر کرنے والا

سام۔ رستم کے دادا

ساکت۔ چپ۔

ساق عرش۔ ساق۔ پنڈلی امر شدید۔ کسی کام کی شدت کو ظاہر کرنے کیلئے بطور محاورہ عرب استعمال کرتے ہیں۔

سالک۔ طالب قرب الٰہی بھی اور فکر معاش بھی۔ رکھتا ہو۔

سامری۔ قوم موسیٰ علیہ السلام کا ایک آدمی جس نے بچھڑا بنایا اور بددعا سے تمام عمر کسی دوسرے آدمی کے قریب نہ جا سکا

سرنگوں۔ اوندھے منہ

سبحہ۔ تسبیح

سبک۔ ہلکا

سبکدوش۔ بے بوجھ۔ فارغ

سپہر۔ آسماں

ستر عورت۔ جسم کے حصے جو ننگے نہیں رکھے جا سکتے ان کا پردہ ہے۔

سجادہ۔ جائے نماز

سحر سامری۔ سامری جیسا جادو۔

سد سکندری۔ سکندر یونانی کے نام سے غلط منسوب ہے کاکیشیا کے سلسلہ کوہ میں بحیرہ خزر (جھیل کیسپیئن) کے قریب دو قومیں کاسپین اور کول شی آباد تھیں جن پر یاجوج ماجوج قومیں غارت گری کرتی رہتیں حضرت ذوالقرنین نے درہ کو پختہ دیوار سے بند کرا دیا۔ دیوار ۵۰ میل طویل ۲۹ فٹ اونچی ۱۰ فٹ چوڑی تھی کئی لوہے کے دروازے اور برج تھے آج بھی دربند کے قریب آثار آثار موجود ہیں۔

سراب۔ ریت جو دھوپ اور چاندنی میں بہتے ہوئے پانی کی طرح نظر آئے۔

سرگین۔ سرمہ کے رنگ کی۔ مراد تیزی نگاہ۔

سرشتن۔ گوندھنا خمیر کرنا

سر مکنون۔ چھپا ہوا راز

سرگیں۔ گوبر

سرشت۔ طبیت

سرصدق۔ سچائی کے لحاظ سے۔

سرایت۔ اثر کرنا ایک چیز کا دوسری میں۔
سرسام۔ دماغ کا ورم
سرانجام۔ آخرکار
سکر۔ مستی
سروکار۔ تعلق
سرخاب۔ نام پرندہ کا
سرور۔ بزرگ۔ سردار
سرود۔ راگ
سرآب۔ پانی پر۔ پانی کے کنارے
سررشتہ۔ محکمہ۔
سرمدی۔ جس کا نہ شروع ہو نہ اخیر۔
سِرّ۔ لاہوت معرفت۔ رنگ زردخودی سے رہائی۔ حق الحق ظہور عملی
سرشار۔ منہ تک بھرا ہوا
سراج۔ چراغ
سرفراز۔ بلند رتبہ۔ اونچا
سرکوبی۔ سزا دینا۔ مارنا
سرچشمہ۔ پانی کا سوتا۔
سرکش۔ باغی۔
سرزد۔ اچانک آجانا
سزائے پردہ۔ پردہ کے لائق۔

سعی لاحاصل۔ جس کی کوشش سے کچھ ہاتھ نہ لگے
سعد۔ مبارک
سعدی۔ شیراز کے شاعر فلاسفر
سفلی۔ نچلے درجہ کی
سفہا۔ واحد سفیہ، کمینہ۔ نادان
سفیان۔ سفیان عُیَینہ اور سفیان ثوری۔ علمائے حدیث میں سے دو کے نام ہیں
سفاک۔ خون بہانے والا ظالم
سقم۔ بیماری
سُکان۔ ساکن رہنے والے۔ واحد ساکن
سلاح۔ ہتھیار
سلاسل۔ زنجیریں
سلف۔ جو گذر گئے
سلوک۔ اللہ تعالیٰ کی نزدیکی چاہنا۔
سلک۔ لڑی۔
سمن۔ چنبیلی۔
سماجت۔ خوشامد
سموات۔ واحد سما۔ آسمان
سنگ پارس۔ پتھر جس سے لگ کر لوہا سونا بن جائے
سناں۔ بھالا
سنجر۔ ایران کے سلجوقیہ خاندان کے ایک بادشاہ کا نام

ملک شاہ کا بیٹا۔ اور سلطان سنجر کے نام سے مشہور ہوا

سُنَن۔ واحد سنت طریقہ وہ کام جو نبی کریم ﷺ نے خود کیے اور امت کو کرنے کا حکم دیا۔

سوہان۔ ریتی

سہل۔ آسان

سینا۔ حکیم بوعلی کے دادا کا نام اور طور سینا یا سینین

سیل۔ بہت سے پانی کا بہنا۔ مراد کثرت۔

سیری۔ پیٹ بھرنا۔

سیر حاصل۔ تسلی بخش

سیرت۔ عزت آبرو عادت

سیف الرحمٰن۔ جو زبان سے کہہ دے وہ تلوار کی کاٹ کی طرح پورا ہو کر رہے۔

سیران۔ چلنا (سیر)

سبعیت۔ درندگی۔ درندہ ہونا

سجود۔ نماز میں سجدہ کرنا

سہو۔ بھول چوک فراموشی

# ش

شامہ۔ لامسہ، سامعہ

شائبہ۔ اچھی چیز میں بری چیز کا مل جانا ملاؤ

شاہ رگ۔ حبل الورید۔

شاہد حال۔ حالت کو دیکھنے والے

شامت۔ کیے کا نتیجہ۔ سزا۔

شائستہ۔ لائق (شائستگی، لیاقت)

شاقہ۔ مشکل۔ سخت

شب یلدا۔ سال کی سب سے لمبی کالی رات

شبلیؒ۔ مصری الاصل عالم، فاضل، ولی شاگرد جنید بغدادیؒ وفات ۳۳۴ھ بعمر ۸۷ سال

شباہت۔ واحد شبیہ۔ تصویر مطابق شکل۔

شب دیجور۔ اندھیری رات

شبہات شبہہ۔ شک

شپرہ۔ چمگادڑ (شب پرہ)

شجر طوبیٰ۔ بہشت کے ایک درخت کا نام۔

شجر ممنوعہ۔ وہ شجر جس کے قریب جانے سے اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ اسلام کو منع فرمایا تھا

شداد۔ قوم عاد کا بادشاہ جس نے ایک باغ بہشت کے نمونہ پر بنوایا جو باغ ارم مشہور ہے یہ باغ بارہ کوس میں تھا۔ شداد نے خدائی دعویٰ کیا تھا۔

شدومد۔ شان وشوکت

شرار۔ اچھلتی ہوئی چنگاری۔

شریعت۔ نفس کے تزکیہ کا ضابطہ۔ مثلاً کپڑے کو پاک رکھنا شریعت ہے

شرف۔ بلندی۔ بزرگی۔ بڑائی میں غالب آنا۔

شنیدنی سننے سے تعلق والی شمہ۔ تھوڑی کم مراد ہے

شش جہات۔ دائیں بائیں آمنے سامنے۔ اُوپر۔ نیچے

ششدر۔ عاجز۔ حیران۔

شش وپنج۔ مراد حیرانی۔ کوئی فیصلہ نہ کرسکنا ڈانواں ڈول۔

شعائر۔ نشانیاں۔

شعبہ۔ شاخ

شعار۔ علامات

شعور۔ جاننا۔

شعبدہ۔ وہ کھیل جو کسی فن یا جادو سے کیا جائے

شغل۔ کام (شغل۔ شغل)

شغف۔ محبت

شفیع۔ شفاعت۔ کسی کی نجات کے لئے بھلائی کا کلمہ کہنا۔

شقاوت۔ بدبختی۔ سنگدلی

شقی۔ پتھر دل، بدنصیب

شکرخائے۔ مسکراہٹ

شکرریز۔ سخن شیریں مراد، حلوائی

شکستگی۔ شرمندگی اور ندامت سے دل کا ٹوٹ جانا شکستہ ہو تو عزیز تر ہے نگاہ آئینہ ساز میں

شکوک۔ واحد: شک

شکنجہ۔ عذاب دینے کا آلہ۔ طریقہ۔ جس میں جسم کو اتنا کسا جاتا ہے کہ ہڈیاں ٹوٹ جاتی ہیں

شلوک۔ شعر، نظم۔ حمد۔

شمولیت۔ شمول کسی چیز پر چھا جاتا۔

شمہ۔ تھوڑی کم مراد ہے۔

شمائل۔ عادتیں۔ صورتیں

شنیع۔ بُرا

صراف۔ پرکھنے والا۔

شنوا۔ سننے والا۔

شور۔ نمکین

شہوات۔ خواہشات۔

شہلائے۔ سیاہ آنکھ جس میں سرخی کے ڈورے ہوں شہلائے۔ سیاہ آنکھ جس میں سرخی کے ڈورے ہوں

شہاب ثاقب۔ بلند ہونے والا روشن آگ کا شعلہ

شہادت۔ عالم شہادت

شہباز لامکانی۔ عالم الٰہی کا شہباز

شیطنت۔ شرارت

شیروانی۔ کوٹ اچکن نما۔

شیرازہ۔ اکٹھ۔

شیخ۔ استاد۔ پیر

شیوہ۔ طریقہ

شرط۔ وہ بات جس پر کسی بات کے ہونے کا انحصار ہو۔

شنیدنی۔ سننے سے تعلق والی

# ص

صافی۔ بے کھوٹ۔

صائم الدہر۔ ہمیشہ روزہ رکھنے والا۔

صاحب لفظ۔ جس کی زبان سے جو بات نکل جائے پوری ہو۔

صادر ہوتے۔ ظاہر ہوتے باہر نکلتے

صبغہ۔ صبغ: رنگ

صخرہ۔ مقدس پتھر۔

صدق۔ سچائی۔

صدقہ۔ اللہ تعالیٰ کے ساتھ اپنے اخلاص اور محبت کی سچائی کے ثبوت میں اپنی پیاری چیزوں کو حاجت مندوں کو دیدینا۔

صریح۔ ظاہر

ضرر۔ نقصان دکھ

صراف۔ پرکھنے والا / صرف۔ خرچ

صعب۔ دشوار

صلحا۔ واحد صالح۔ نیک

صلائے۔ آوازِ عام، منادی

صلاحیت۔ وہ حالت جس سے کوئی چیز درست ہو

صنائی۔ ہنرمندی۔کاریگری

صنف نازک۔ مرادعورت

صنوبری۔ صنوبر۔درخت چلغوزہ: سروناز

صنادید۔ واحد صندید۔سردار

صوامع۔ واحد صومعہ۔گرجا،خانقاہ۔

صوت۔ آواز

صوری۔ ظاہری

صوف۔ اُون مراد کمبل۔

صوفی۔ جواپنے دل کو دُنیا کی آلائشوں سے پاک رکھے اور دل میں سوائے خدا کسی کا خیال نہ آنے دے۔

صیادوں۔ شکاریوں۔

صیام النہار۔ دن کے روزے

# ض

ضال۔ گمراہ

ضخیم۔ موٹی۔

ضدین۔ دوضدیں ایک دوسرے کی

ضرب الامثال۔ کہاوتیں۔

ضلال۔ گمراہی

ضعیف البیان۔ کمزور بنیادوالا۔

ضمن۔ اندر

ضمیر۔ دل کا انداز

ضوفگن۔ روشن کرنے والی

# ط

طامع۔ لالچی

طاری۔ کسی پر کسی چیز کا اچانک اتر آنا

طبق۔ پرت۔ طبقات

طبعی۔ علم حکمت جس میں ان امور سے بحث کی جاتی ہے جن کا تعلق اشیا کی طبیعت سے ہو۔ علم طبیعت۔

طرفۃ العین۔ ایک دفعہ پلک کا جھپکانا

طرفہ۔ عجیب

طرقات۔ واحد طرقہ کھٹ کھٹ۔

طریقت۔ دل کے تصفیہ کا ضابطہ مثلاً دل کی کدورت کا دور ہو جانا طریقت ہے

طعن۔ عیب نکالنا۔

طغیان۔ سخت نافرمانی

طفل۔ بچہ۔

طلعت رخ۔ منہ

طلوع۔ باہر نکلنا۔ خاہر ہونا ہر چیز کا

طمطراق۔ شان وشوکت

طنبور شہوت۔ شہوت کا ستار (باجہ)

طینت۔ پیدائشی خصلت

طوعاً وکرہاً۔ اطاعت سے یا دھینگا دھینگی سے یعنی ناگواری سے

طوطی۔ (توتی) مشہور پرندہ جو شہتوت (توت) کی فصل میں جمع ہو کر توت کھاتا ہے

طور۔ طریقہ۔ ڈھنگ طرح

طیر سیر۔ ایسی اڑان جس میں بلندی اور دور نظری ہو

طیران۔ اڑان۔ اڑنا

طیب۔ پاک۔ حلال

طیور۔ واحد طیر۔ پرندہ

طے ہو کر۔ عبور کر کے

# ظ

ظاہر رو۔ ظاہر میں چلنے والا

ظرفیت۔ محدود ہو جانا مکانیت

ظرافت۔ خوش دلی۔

ظرف۔ حوصلہ، برتن۔

ظرف گلی۔ مٹی کا برتن۔

ظلال۔ واحد ظل۔ سایہ۔

ظلمت گزیں۔ اندھیرے کو پسند کرنے والی۔

ظلمت۔ آب حیواں کا مقام جہاں اندھیرا رہتا ہے

ظل پیر۔ مراد مرشد کی توجہ۔

ظنی۔ خیالی۔

# ع

عالم شہادت۔ دُنیا جہان

عالم۔ اللہ تعالیٰ کے سوا ہر چیز

عالم کون و مکان۔ آفاق۔ جہان

عالم ملکوت۔ عالم فرشتوں کا۔ ارواح کا۔ غیب کا۔ یہ مرتبہ اسما ہے۔

عاری۔ خالی

عالم کثرت۔ جہان۔

عالم آب و گل۔ دنیا جہان

عار۔ شرم

عادی۔ لوٹ لوٹ کر آنیوالا۔

عالم امر۔ روحوں یا فرشتوں کا جہان۔ عالم اسماء

عالم عناصر۔ دُنیا جہان۔

عائد۔ (ایسا فرض کہ) جسے بار بار کرنا پڑے۔ جو بار بار سامنے آئے قدم قدم پر جس کا سامنا ہو۔

عافیت۔ چین آرام

عبقریت۔ عمدگی اور نفاست

عبارا تنا شتی۔ (شتی: مختلف) ہماری باتیں مختلف ہیں

عبرت۔ نصیحت۔

عبث۔ بے فائدہ

عبودیت۔ بندگی۔

عجوزہ۔ بوڑھی۔

عجائب۔ واحد عجیب انوکھی چیز

عجمی۔ ہر وہ شخص جس کی مادری زبان عربی نہ ہو۔ (عجمی)

عدیم المثال۔ جس کی مثال ہی نہ ہو۔

عذر نہ۔ بہانہ رکھ۔ (نہادن)

عروۃ الوثقی۔ مضبوط حلقہ (بالعروۃ الوثقی البقر ۳۴ع)

عرضہ۔ دارد۔ دکھائے

عرفان۔ سچائی تک پہنچنا۔ اصلیت کو تلاش کر لینا۔ پہچان۔ اللہ تعالیٰ کی حقیقت کو پالینا

عرش۔ تخت شاہی۔

عرصہ۔ میدان

عرفات۔ مکہ سے نو کوس پر بڑا میدان ظہر و عصر کے نماز ادا کر کے حاجی مکہ کو واپس آجاتے ہیں۔

عقل۔ نیک اور بد کی تمیز

عروج۔ اُونچا ہو جانا۔

عُرف عام۔ ایسا نام جو مشہور ہو جائے

عرف۔ پہچان

عریاں۔ ننگا۔

عز و جاہ۔ عزت اور مرتبہ

عُزّیٰ۔ (مونث) ایک درخت تھا جسے بطور بت عرب پوجتے تھے

عزیز مصر۔ عزیز مصر کے بادشاہوں یا وزراء کا لقب بتایا جاتا ہے

عزیز القدر۔ بہت ہی قیمتی

عشرے۔ دس دن۔

عش عش۔ اردو خوشی اور حیرت کی آواز۔ نہایت خوشی اور تحسین و آفریں کے موقع پر بولا جاتا ہے

عشر عشیر۔ دسواں حصہ پھر اس کا دسواں حصہ۔

عصبی۔ دماغی

عصمت۔ عصمت۔ پاکدامنی کہ تمام عمر کوئی گناہ نہ ہو عطف کرتے ہیں۔ مراد اضافہ کرتے ہیں۔

عطارد۔ بدھ سیارہ

عظیم المرتبہ۔ بڑے اونچے مقام والے

عفریت۔ دیو۔ مرد خبیث

عفت۔ حرام چیزوں سے بچنا

عقیلہ۔ اونٹ کے گھٹنا باندھنے کی رسی۔ عقلِ

عقیلہ۔ بندھی ہوئی عقل۔

عقدہ۔ مشکل کام

عقل۔ نیک وبد کی تمیز

عقد نماز۔ نماز کی نیت

عقیدے۔ عقیدہ۔ عقیدت کسی بات کو سچ مان کر اُس پر دل کو جمانا

عکس پانی میں کسی کی جو شکل نظر آئے

علت العلل۔ واحد علت۔ سبب بیماری۔

علوی۔ آسمانی۔ اونچا۔ اعلیٰ

علم سلف۔ اگلوں کا علم (گزرے ہوؤں کا)

علم خلف۔ پچھلوں کا علم۔ (آنے والوں کا)

علائق۔ تعلقات

علم لدنی۔ وہ علم جو بلا استاد اللہ تعالیٰ خود عطا فرمائیں

علی ہذالقیاس۔ اسی پر قیاس کرو۔

علم الابدان۔ ابدان جمع بدن

علم الادیان۔ ادیان جمع دین

علو۔ اونچائی

علم تحضیر الارواح۔ روحوں کو بلانے کا علم۔

علم الیقین۔ بلا دیکھے جاننا کسی چیز کا کہ اصلاً شک وشبہ کی بو تک اس میں نہ ہو

علم کلام۔ وہ علم جس میں مقدمات نقلی کو عقلی دلیلوں سے ثابت کرتے ہیں مثلاً معراج کو ثابت کرنا

عمل ارتقاء۔ مخلوقات کے ترقی کرنے کا عمل

عمیق۔ گہرا۔

عمق۔ گہرائی۔

عمداً۔ جان بوجھ کر

عنکبوت۔ مکڑی

عنقا۔ ناپید پرندہ۔ ہیولیٰ۔

عما۔ وجود مطلق۔

عناصر۔ واحد عنصر۔ اصل جزو مثلاً آگ، پانی ہوا وغیرہ

عنصری۔ منسوب بہ عنصر اصل بنیاد۔ مراد جسمانی یا مادی (۲) محمود غزنوی کے وقت کا شاعر

عنان۔ لگام

عوام کالانعام۔ عام لوگ مثل چوپایوں کے

عوائق۔ حادثات۔

عون۔ مددگار

عہدہ برا ہونا۔ چھٹکارا حاصل کرنا۔

عین الیقین۔ وہ علم جو کسی چیز کے دیکھنے کے بعد ہو۔
عیار۔ کسوٹی
عین العین۔ ایک ذات
عیال۔ وہ تمام جن کا خرچ ذمہ ہو۔
عیاروں۔ عیار چالاک
عینی۔ آنکھوں سے دیکھا ہوا
عین۔ حقیقت
عیش وعشرت۔ آرام کی اور خوش زندگی
عیاں۔ آنکھ سے دکھائی دے
عنقاء قاف قدس۔ مراد پا کنایاب چیز۔ (ناپید پرندہ) عنقا۔
عظام۔ واحد عظیم عطف کرتے ہیں۔ مراد اضافہ کرتے ہیں عاری۔ خالی
عناد۔ بیر۔ اکڑ۔
عدم۔ نہ ہونا

## غ

غایت۔ انجام
غاصب۔ غیر کا حق چھیننے والا
غبی۔ جسے پڑھایا جائے اور یاد نہ رہے
غبار آلودہ۔ دھندلا۔
غرور۔ گھمنڈ
غرائب۔ واحد غریبہ۔ انوکھی
غروب۔ ڈوبنا اور چھپ جانا ہر چیز کا
غرق۔ ڈوبا ہوا۔
غطائے۔ پردہ۔ لباس
غلو۔ حد سے گذرنا
غل۔ کدورت۔ کینہ۔ گدلا پن
غمز۔ نچوڑنا۔ بھینچنا۔ غمزہ بمعنی اشارۂ معشوق۔ (جفا کے ساتھ موزوں نہیں ہے)
غم۔ موجودہ مصیبت کا دکھ
غول بیابانی۔ (غول بے آب ان) دیو اور جن کی ایک قسم جو بے آب صحراؤں میں رہتے ہیں اور طرح طرح کی شکلوں میں ظاہر ہوتے ہیں
غوث۔ ولی جو فریاد رس ہو۔

غیب الغیب۔ چھپا ہوا۔ چھپے ہوئے میں۔

غیر مختتم۔ نہ ختم کیا گیا نہ پورا کیا گیا۔

غیر مرئی۔ آنکھ سے جو دکھائی نہ دے

غیب۔ عالم غیب پوشیدگی۔

غیبت۔ چھپا ہونا۔

# ف

فائز۔ مراد پانے والا

فال۔ شگون۔

فائق۔ اُونچا۔ بزرگ۔

فبہا۔ ہمیں منظور ہے۔

فتعرضوا۔ تعرض کرو۔ چھیڑو۔ لطف اٹھاؤ۔

فتد۔ فتادن۔ گرنا۔ گر پڑنا۔

فتور۔ خرابی۔ برائی۔

فتوحات۔ فتح کی جمع الجمع واحد فتوح۔ فراخی۔

فتویٰ۔ فیصلہ

فجور۔ بے دینی۔ حق چھوڑ کر آگے بڑھ جانا۔ حدود اللہ کو توڑ دینا

فجاج۔ واحد فج۔ دو پہاڑوں کے درمیان کھلا راستہ

فخر رازی۔ امام فخر الدین رازی اولاد حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ۔ شہاب الدین غوری کے عہد میں بڑا درجہ پایا۔ ۳۰۰ شاگرد ساتھ چلتے۔ ۶۰۶ھ ہرات کے مدرسہ میں فوت ہوئے

فداہ امی وابی۔ میرے ماں باپ اُن پر قربان ہوں

فرزانہ۔ عقلمند

فروعات۔ (فرع واحد) شاخیں

فراواں۔ بہت زیادہ۔

فرخندہ۔ مبارک۔

فروشدہ۔ ڈوب گئیں۔ختم ہوگئیں۔

فرتوت۔ ایسا بوڑھا جو کسی کام کا نہ ہو۔

فطرت۔ پیدائش۔

فردا۔ قیامت

فراوانی۔ کثرت۔

فروغ۔ روشنی۔

فردوسی۔ (طوسی) تخلص ملک الشعرا حکیم ابوالقاسم درباری محمود غزنوی

فرو۔ کم

فرائض۔ واحد فرض۔جن کاموں کا حکم کلام مجید میں موجود ہے حکمِ خدا۔

فرعون۔ (فارع) سلیتی نیپ تا نامی شاہِ مصر جس نے خدائی کا دعویٰ کیا۔اور بحیرہ احمر میں ڈوب کر مرا

فریاد۔ مدد کے لئے چلانا

فریب خوردہ۔ کسی کے فریب میں آجانے والا۔

فرسودہ۔ گھسے ہوئے بہت پرانے

فرمان۔ شاہی حکم۔

فراہم۔ جمع کرنا۔

فسق۔ خدا کی نافرمانی حق وصلاح کے راستہ سے ہٹ جانا

فصیح۔ صحیح بات کرنے والا۔

فضلا۔ واحد فاضل۔دانا۔عالم

فضیل۔ کامل ولی تھے۔حضرت ابراہیم ادھم شاہِ بلخ انہی کے مرید تھے

فضلی۔ منسوب بہ فضل۔زیادتی۔بخشش۔

فضلہ۔ ہضم کے بعد کا پھوگ

فضلِ مولا۔ اللہ تعالیٰ کا فضل نہ وقت دیکھتا ہے نہ جگہ البتہ خبردار دل دیکھتا ہے۔

فضیلت۔ بزرگی، بڑائی

فضل برمکی۔ برمک کی بیٹی سے خالد وزیر منصور بن سفاح خالد سے یحییٰ اور یحییٰ سے فضل اور جعفر۔

فطری۔ پیدائشی۔جس کا تعلق فطرت سے ہو۔

فعال۔ سب سے زیادہ اور سب سے بڑا کام کرنے والا

فقہا۔ واحد فقیہہ۔فقہ کا عالم

فقدان۔ کھودینا

فقہ۔ دریافت کرنا۔ علم معرفت، احکامِ شریعت

فق۔ (اردو) رنگ اُتر جانا بوجہ خوف اور حیرت۔ چہرہ کی رنگت کا بدل جانا

فقرا۔ واحد فقیر۔ جو دنیا پر عقبیٰ کو ترجیح دے۔ صاحب امر۔

فقیر۔ مسکین نہ ہو لیکن اتنا بھی پاس نہ ہو کہ زکوٰۃ واجب ہو جائے

فقر۔ فقر قرآں احتساب ہست و بود نے رباب و مستی و رقص و سرور فقر یہ نہیں کہ کسی کے پاس کچھ نہ ہو بلکہ یہ کہ فقر صاحب امر ہو کہے ہو تو ہو جائے (عین الفقر)

فلک الافلاک۔ عرش

فلسفہ۔ طاقت بشری کے مطابق اشیاء کے علم میں غور وفکر کے بعد اس کا جاننا

فنون۔ واحد۔ فن۔ ہنر

فنا پذیر۔ موت کو قبول کرنے والی (پذیر رفتن)

فن۔ ہنر

فوق العادت۔ عادت سے بڑھ کر

فوق الفطرت۔ فطرت سے بڑھ کر

فوت۔ گذر جانا۔

فہم۔ دانائی۔ سمجھ

فیلسوف۔ دوست علم وحکمت کا۔

فیضی۔ اکبر کے نورتنوں میں تھا عالم فاضل، شاعر

فیوضات۔ واحد فیض۔ جمع فیوض۔ جمع الجمع فیوضات۔ بڑی بخشش۔

فیاض۔ بہت بخشنے والا

فصحا۔ کھول کر بات کرنے والے واحد فصیح

فراغ۔ کام سے فرصت پانا۔

# ق

قدوم۔ سفر مراد ہے

قدس۔ بیت المقدس کے ایک پہاڑ کا نام

قدس۔ پاکیزگی

قدم رنجہ فرما کر۔ پاؤں کو تکلیف دے کر۔

قائم بالمعنی۔ ہر حالت میں معنی نہیں بدلتے

قالب وقلب۔ ظاہر وباطن۔ باہر اندر

قاہر۔ زبردستی کرنے والا آدمی۔

قاف۔ مشہور پہاڑ۔ ٹرانس کا کیشیا کی شمال کی طرف

قاصر۔ کمی کرنے والا۔ رہ جانے والا

قالب۔ (قالَب) بدن۔

قارون۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا چچیرا بھائی۔ چالیس خزانوں کا مالک سخت بخیل کنجوس ظالم اور ستمگر ہر چند مال جمع کرنے سے روکا۔ لیکن مخالفت میں بڑھتا گیا۔ حتیٰ کہ تباہ ہوا

قانع۔ تھوڑے پر صبر کرنے والا۔

قبیحہ۔ برے

قبض۔ پکڑ

قحط الرجال۔ آدمیوں کا نہ ملنا

قدم۔ ہمیشگی

قدیم وحادث۔ خالق ومخلوق

قدر۔ عزت

قُرص۔ ٹکیا

قرطاس۔ کاغذ

قوئی۔ عقل۔

قرب۔ نزدیکی۔

قریں۔ دوست۔ نزدیک۔

قندیل۔ چراغ کے ساتھ فانوس کے معنی میں استعمال ہوگا۔ اور مشکوٰۃ کے ساتھ چراغ کے معنی میں یہ لفظ دو معنی میں مستعمل ہے۔
(۱) چراغ (مصباح) (۲) چراغ دان فانوس (مشکوٰۃ)

قیصر۔ شاہانِ رومہ کا لقب

قصور۔ واحد قصر۔ محل۔ کمی کوتاہی۔

قصص۔ واحد قصہ۔ کہانی۔

قصر جمشید۔ ایران کے جمشید نامی بادشاہ کا محل۔

قضاءِ الٰہی۔ اللہ تعالیٰ کے حکم یا فیصلہ سے۔

قطع وبرید۔ کاٹ۔ چھانٹ

قطب۔ ولی جسے خدا کی طرف سے کسی ملک کا انتظام سپرد ہو

قُعود۔ بیٹھنا نماز میں مثلاً دو سجدوں کے درمیان
قفسِ عنصری۔ جسم
قلق۔ غم
قلزم۔ سمندر کا نام
قلابے۔ کڑیاں۔ حلقے
قلب۔ جائے ملائک۔ ملکوت۔
طریقت۔ رنگ رزد۔ زوال اوصاف نفس۔
جنت۔ عین الیقین ظہور عینی
قائل۔ اپنی خطا کا اقرار کرنے والا
قلندر۔ وہ درویش جو دنیاوی تعلقات چھوڑ
کر اور روحانی ترقی کر کے خدا کی ذات
میں محو ہو گیا ہے۔
قوت۔ غذا، خوراک
قوت لایموت۔ اتنی غذا جو زندہ رہنے کیلئے
ضروری ہے
قوام۔ نظام۔
قہرمانی۔ غلبہ
قہرمانیت۔ کہرمان۔ غلبہ۔
قیل قال۔ بات۔ چیت
قصیر۔ ضد ہے طویل کی

قیود۔ جمع قید
قیم۔ قائم رکھنے والا
قیاس۔ دو چیزوں میں مناسبت ڈھونڈ کر
ایک پر دوسری کا حکم لگانا اندازہ
قیام۔ کھڑا ہونا۔ (نماز میں)
قیم۔ واحد قائم۔ کھڑا۔
قیام اللیل۔ رات میں نماز کے لئے کھڑا ہونا
قرعہ۔ فال نکالنے کا پانسہ

# ک

کان۔ کان (معدن)

کالا۔ جائیداد غیر منقولہ سامان غیر جاندار

کالانعام ۔ حیوانوں جیسے

کاہن۔ وہ شخص جس کے تابع جن ہو۔

کارزار۔ لڑائی۔

کانرا۔ کہ آن را

کاٹھ۔ لکڑی

کارفرما۔ حاکم

کافور۔ کافور کی طرح اڑ جاتی ہے۔ کافور ہو

کامرانی۔ کامیابی

کلیت۔ کمالیت۔ جامعیت

کلاہ۔ ٹوپی

کبریٰ۔ اکبر کی تانیث

کتمان۔ پوشیدگی۔

کٹھالیوں۔ کٹھالی جس میں سنار دھات کو گلاتا ہے۔

کثیف۔ لطیف کی ضد۔ گاڑھا۔

کحل الجواہر۔ موتیوں والا سرمہ

کدورت۔ گدلا پن

کدوکاوش۔ محنت اور تلاش

کرشمہ وناز۔ نازنخرے۔ اشارہ اور نخرہ

کروفر۔ دھوم دھام

کرپا۔ (سنسکرت) مہربانی

کراما کاتبین۔ اعمال نامہ لکھنے والے فرشتے

کرم۔ کیڑا

کردگار۔ خدا۔

کرسی۔ علم

کردار۔ کام جس میں برائی نہ ہو۔

کز۔ کہ از

کسوٹی۔ پرکھ پتھر جن پر سونا پرکھا جاتا ہے۔ ہندی میں کسوٹی ہے

کسالت۔ سستی

کسبی۔ خود محنت کر کے

کشف جنونی۔ کشف جو پاگل پن کا حصہ ہے۔

کشف۔ وہ درجہ جس میں غیب کے بھید کھل جاتے ہیں

کشمکش۔ فتنہ وفساد

کفش برداری۔ جوتیاں اٹھا کر ساتھ چلنا

کلی۔جس کے مفہوم میں بہت سے افرد شامل ہوں جیسے حیوان۔کلمۂ طیبہ (ابراہیم ۲ع)

کلبہ۔ کونا۔حجرہ تنگ وتاریک

کہربائی۔ برقی قوت

کلیہ۔ تمام اور کمال

کلید۔ چابی۔

کماحقہٗ۔ جیسا کہ اس کا حق ہے

کمربستہ۔ پوری طرح تیار

کمین گاہ۔ گھات لگانے کی جگہ

کمرسائے۔ کمرتک۔

کن۔ کردن سے صیغہ امر۔کر

کنج۔ کونہ۔

کند۔ ضد تیز

کنار۔ کنارہ

کنزوہدایہ۔ دو فقہ کی کتابوں کا نام

کنوز۔ خزانے۔واحد کنز

کونین۔ دُنیا اور آخرت

کنہہ۔ حقیقت

کنگرہ عرش۔ عرش کی چوٹی

کورچشم۔ اندھا (کور: آندھی)

کوہ شکن۔ پہاڑ توڑنے والے

کوکب دُرّی۔ موتی کی طرح چمکدار اور بڑا ستارہ۔

کون۔ دُنیا

کو۔ کہ اُو؛ جو کہ

کودن۔ بیوقوف

کوس۔ بڑا نقارہ۔

کوتاہ بین۔ کم نظر

کوتاہی۔ کمی

کوفت۔ چوٹ۔کٹائی

کونین۔ دُنیا وآخرت

کہانت۔ غیب کی باتیں بتانا

کہرام۔ شور

کھٹائی۔ بے پرواہی کی نذر ہو گیا۔
کہ پیدا نہ شد تختہ بر کنار تختہ تک کنارے نہ لگا۔

کیف وکم۔ کیسا اور کتنا

کین۔ کہ ایں

کیمسٹری۔ کیمیا۔وہ علم جس میں مادہ کے ان خواص سے بحث ہوتی ہے جو اندرونی ترکیبوں سے متعلق ہیں

کبر۔ بڑائی

# گ

گاہ گاہ۔ کبھی کبھی

گامزن۔ قدم اُٹھالے۔

گاہے۔ کبھی

گاؤخر۔ مراد۔دنیاوی کاروباری خیالات۔

گداز۔ پگھلاہٹ

گردوقریں بابا کی گوہر۔تربیت پانے والا بھی گوہر ہو۔

گریستم۔ (دریا کے برابر رویا)

گریسن۔ رونا

گر۔ گول حلقہ۔ حاشیہ جھالر

گرد۔ غبار

گردسر روستائے دل۔ دل کے گاؤں کی گرد ہے

گردانی۔ گردانیدن۔لپیٹنا

گرداں۔ گھومنے والے

گراں مایہ۔ قیمتی

گریہ وزاری۔ رونا اور عاجزی

گزند۔ صدمہ

گفت وشنید۔ کہنے اور سننے سے

گل کردیا۔ بجھادیا

گل۔ مٹی

گلچھرے۔ مزے لینا

گمان۔ شک

گنگ وجمن۔ دریائے گنگا دریائے جمنا

گنجد۔ گنجیدن۔سمانا و

گنج دارین۔ دنیا اور آخرت کا خزانہ

گندم نما جوفروش۔ جو گیہوں گاہک کو دکھا کر جو دے۔

گوئے۔ گیند

گونہ۔ طرح۔قسم

گوش۔ کان مراد سننا

گوہر آبدار۔ چمکدار موتی

گوشہ۔ کونہ

گویا۔ بایں کرنے والا

گھائل۔ (اردو) زخمی

گہ۔ گاہ کبھی۔کسی جگہ کسی وقت

گیرم۔ میں نے فرض کرلیا۔(فرض کیا)

گیسو۔ پچھلی طرف سر کے بال
دونوں طرف لٹکے ہوئے

# ل

لابد۔ ضروری

لاہوت۔ عالم ذات الٰہی کا جس میں
سالک کو مقامِ فنا حاصل ہوتا ہے

لاغر۔ پتلا

لایعنی۔ بلا مطلب، بے فائدہ

لالہ زار۔ لالہ۔ پھول جو باہر سے سرخ
اور اندر کالا ہوتا ہے

لاریبی۔ یقینی۔ سچی

لاحق ہوگئی۔ چمٹ گئی

لامتناہی۔ جو ختم نہ ہو

لایعقل۔ بیوقوف

لاف وگزاف۔ شیخی۔ جھوٹ۔ گپ

لااُبالی۔ مجھے پرواہ نہیں۔ نڈر

لالائے۔ غلام

لبریز۔ لب ریز۔ اتنا بھرا ہوا کہ کناروں
سے باہر آجائے

لب کشائی۔ بولنے کے لئے منہ کھولنا

لرزہ افگن۔ ہلا دینے والے خوفناک

لرز جاتے ہیں۔ ہل جاتے ہیں۔

لزوم۔ لازم ہونا

لطائف وکوائف۔ باریکیاں اور حالات

لعب۔ ایسا کام جس میں نفع کا خیال نہ ہو

لعاب۔ تھوک

لقاء۔ ملاقات

لکم دینکم۔ تمہارے واسطے تمہارا اور میرے واسطے میرا دین۔ (الکافرون)

لَمْ یَزَلْ لَا یَزَال۔ جسے زوال نہ ہو

لما سبقتنی۔ مجھ سے تو کیوں سبقت لے گیا۔ یعنی مجھے پیچھے چھوڑ گیا۔

لنگ۔ کے ایک لنگوٹی چھوٹی سی

لن ترانی۔ ہرگز نہ دیکھے گا تو مجھ کو

لوح۔ تختی۔ تختہ

لوح محفوظ۔ عالم امر

لوتھڑا۔ ٹکڑا۔ حصہ

لوازمات۔ ضروریات

لولو۔ بڑا آبدار موتی

لَوْ لَاکَ۔ لَوْ لَاکَ لَمَا خَلَقْتُ

لولا۔ لولاک لما خلقت الافلاک کی طرف اشارہ ہے

ینحل لاینحل

۱) حل ہونے کے قابل نہ ہوں۔

۲) حل نہ کئے گئے ہوں

لہولعب۔ کھیل تماشہ (لہو وہ چیز جس سے لذت حاصل کی جائے)

لیلۃ الرغائب۔ واحد رغیبہ پسندیدہ چیز

# م

مافی العالم۔ جو دنیا میں ہے۔

مافیہا۔ جو اس کے اندر ہے۔

ماوراء۔ جو باہر ہے۔ علاوہ

مَا لِلتُّراب ورب الارباب۔ کیا مٹی کے لئے اور خداؤں کے خدا کے لئے

مَابَعْدُ الطَّبِيْعَه۔ علم الٰہی جو علم طبعی کے بعد سمجھ میں آسکتا ہے

مامون۔ محفوظ

مایت۔ مایہ سے۔ مقدار۔

ماہ طلعت۔ چاند جیسے منہ والیو

مائع۔ پانی جیسی پتلی چیز

مامور۔ وہ شخص جسے حکم دیا گیا ہو

ماسوی اللہ۔ جو کچھ اللہ تعالیٰ کے علاوہ ہے (ماسوا)

ماہیت۔ اصلیت

ماخوذ۔ لیا ہوا۔

ماخذ۔ وہ جگہ جہاں سے کوئی چیز لی جائے

ماہی بے آب۔ مچھلی پانی سے باہر

ماہر فلکیات۔ نجومی

ماحول۔ جو حالت یا کیفیت کسی آدمی کے چاروں طرف ہو

ماہ آب۔آب۔ رومی مہینے کا نام جو بھادوں کے لگ بھگ ہوتا ہے

مادیین۔ واحد مادی۔ دہری جو اس بات کا قائل ہو کہ صرف مادہ ہی کا وجود ہے

مبلغ علم۔ علم کی حد۔ علم کا مقام

مبداء ومعاد۔ نکلنے کی جگہ اور لوٹ کر جانے کی جگہ

مبنی۔ قائم

مبحث۔ بحث کا مقام

مبتدی۔ شروع کرنیوالا۔ نیا

مبالغے۔ عقل عادت کے خلاف

مبادا۔ مباد۔ ایسا نہ ہو خدا نہ کرے

مآب۔ لوٹنے کی جگہ۔ ٹھہرنے کی جگہ

مبین۔ ظاہر۔ روشن۔ ظاہر اور روشن کرنے والی۔

مبذول رکھے۔ خرچ کرے۔

مباحثِ نفسیہ۔ نفس کے متعلق تحقیقات

مُبداء۔ ظاہر کرنے والا۔ پیدا کرنیوالا

مباہات۔ فخر و ناز کرنا۔

مبرا۔ پاک
مبعوث۔ پیدا کیا گیا۔
متعارض۔ مخالف
متوکل علی اللہ۔ اللہ تعالیٰ پر بھروسہ کرنے والا۔
مترتب۔ ترتیب دیا ہوا
متضاد۔ ایک دوسرے کی ضد
متابعت۔ اطاعت۔ پیروی
مترشح۔ ٹپکنے والے۔
متصرفین۔ واحد متصرف، قابض
متمتع۔ فائدہ اُٹھانے والا
متمثل۔ ہم مثل ہونے والا
مترادف۔ وہ دو تین لفظ جو ایک معنی رکھتے ہوں۔
متعفن۔ سڑا ہوا۔ بدبودار
متاع۔ ہر وہ چیز جس سے تھوڑا سا فائدہ اُٹھایا جائے پھر فنا ہو جائے۔
متقدمین۔ پہلے زمانے کے لوگ
متصوفین۔ خدا کی راہ میں خواہشات نفسانی سے پاک ہو کر زندگی گذارنے والے تصوّف والے

متصف۔ صفت کیا گیا۔
متخلق۔ پیدا کیا گیا۔
متشکل۔ شکل اختیار کرنے والی متشکل ویسی ہی شکل میں
متواتر۔ وہ حدیث جس کے تمام درمیانی روایت کرنے والے ہوں
متجلی۔ روشن
متعدد۔ کئی
متصف۔ موصوف
متین۔ مضبوط۔ پائیدار۔ و
متصل۔ ملا ہوا۔ پاس۔
متحرک۔ چلنے پھرنے والیاں۔
متنفر۔ نفرت کرنے والا
متکلم۔ بولنے والیاں
متخیلہ۔ خیال کیا گیا۔ قوت خیال۔
متھیڑ۔ ٹکر
مثالی صورت۔ صورت میں ظاہر مادی جسم کے مانند ہوتی ہے یا کسی اور جسم کی طرح بھی
مثال۔ تصویر۔
مثنوی۔ وہ نظم جس کی ہر بیت میں دو قافیہ الگ الگ ہوں مولانا روم کی مشہور کتاب

| | | | |
|---|---|---|---|
| مژدہ باد۔ | بشارت ہو۔ | محقق۔ | تحقیق کیا گیا۔ |
| مجددیت۔ | مجدد کسی بات کو نئے سرے سے | محیط۔ | گھیرے ہوئے |
| | پیدا کرنے والا۔ دینی احکام کو رواج دینے | محض۔ | صرف |
| | والا۔ بدعات دین کو دور کرنے والا | محلات۔ | واحد محل۔ مکان |
| مجیب الدعوات۔ | دعاؤں کے قبول کرنے والے | محکموں۔ | واحد محکمہ۔ کچہری دفتر |
| مجتمع۔ | جمع کیا ہوا۔ اکھٹا | مشتے نمونہ از خروارے۔ | ڈھیر میں سے مٹھی بھر نمونہ |
| مجاذیب۔ | واحد مجذوب | محافل۔ | جمع محفل |
| مجلہ۔ | علمی ماہوار رسالہ | محشور شوی۔ | جب تو اُٹھے گا۔ |
| مجرئی۔ | سلام۔ آداب | محدب۔ | درمیان اسے اُبھارا ہوا۔ |
| مجتمع صفات۔ | خوبیوں کے جمع ہونے کی جگہ | محک۔ | کسوٹی۔ سیاہ پتھر |
| مجاوروں۔ | واحد مجاور۔ درگاہوں اور متبرک مقامات کے خادم | محال۔ | ناممکن |
| | | محاسبہ۔ | حساب لینا۔ پکڑ |
| مجمل۔ | اکٹھا کیا ہوا۔ خلاصہ | محو۔ | گم ہونا |
| مجددیت۔ | مجدد کسی بات کو نئے سرے سے پیدا کرنے والا۔ دینی احکام کو رواج دینے والا۔ بدعات دین کو دور کرنے والا۔ | محیر العقول۔ | عقلوں کو حیران کرنے والی |
| | | محاذ بہت تنگ ہے۔ | محاذ مقابلہ۔ مراد کسی چیز کا بہت تھوڑے وقت کیلئے پاس رہنا |
| | | محصور۔ | قیدی |
| مجوس۔ | واحد مجوسی۔ آگ پوجنے والے | محمول۔ | گمان کیا ہوا۔ |
| محشر انگیز۔ | قیامت لانے والے | محکم | مضبوط پکا۔ |
| محزون۔ | رنجیدہ | محرک | حرکت دینے والا |
| محرم۔ | واقف کار | محمود۔ | قابل تعریف |

| | | | |
|---|---|---|---|
| محور۔ | وہ چیز جس پر کوئی چیز ے | مدید۔ | لمبی |
| مخفی۔ | چھپا ہوا | مذموم۔ | بُرا |
| مخلوط۔ | ملا ہوا | مذمت۔ | برائی۔ برا کہنا |
| مختص۔ | خاص کیا گیا | مذہب اہلِ اوتار۔ | |
| مخارج۔ | نکلنے کی جگہیں | چو بنیادیں سست گرد و بے | |
| ماخوذ۔ | لیا ہوا | نمائیم خودرا بہ شکلِ کسے (گیتا کا پہلا شلوک) | |
| مخیّر۔ | خیر کرنے والا | مربوط۔ | بندھا ہوا |
| مخمر۔ | جس میں خمیر پیدا ہو گیا ہو | مردار۔ | ناپاک |
| مُخ۔ | ہر چیز کا خلاصہ۔ گودا | مرتفع ہو جاتے ہیں۔ | اُٹھ جاتے ہیں |
| مُخیر۔ | خیر کرنے والا | مرزوق۔ | رزق دیا گیا۔ |
| مختلف فیہ۔ | جس میں اختلاف | مرکب۔ | سواری |
| مختص۔ | خاص کیا گیا۔ | مراتب۔ | واحد مرتبہ۔ درجہ |
| شدہ۔ | یار۔ مددگار | مروج۔ | رواج پایا ہوا۔ رواج دیا گیا |
| مدلول۔ | معنی | مرض۔ | روگ۔ |
| مداومت۔ | کسی کام کو اختیار کر کے | مرکب۔ | کئی چیزوں سے مل کر بنی ہوئی چیز۔ |
| | ہمیشہ کرتے رہنا۔ | مرتکب۔ | عمل میں لانا |
| مدہوش۔ | دہشت مصدر سے حیران | مردود۔ | دور کیا ہوا پیچھے کیطرف ہٹایا ہوا۔ |
| مدراج۔ | واحد درجہ۔ درجے راستے | مرتد۔ | جو دین اسلام سے پھر جائے۔ |
| مدون۔ | جمع کیا گیا۔ | مربع۔ | پالتی مار کر بیٹھنا۔ چار کونا |
| مدرک۔ | پانے والی | مرکوز۔ | ایک نکتہ پر سمٹ جانا |
| مدھم۔ | تاروں والا ساز | مرغانِ سادہ لوح۔ | مراد سادہ لوگ۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مرتب۔ | درست کیا گیا۔ مرتب انتظام کرنے والا | مزکیٰ۔ | پاک کیا گا گیا۔ |
| | | میزان۔ | ترازو |
| مراتب۔ | سات ہیں ا۔ احدیت ۲۔ وحدت ۔۳۔ واحدیت ۔۴ روح ۵۔ مثال ۶۔ جسم ۷۔ انسان۔ | مستمرہ۔ | دائمی |
| | | مسموم۔ | زہر بھرا۔ |
| | | مسافت۔ | فاصلہ |
| مراقبہ۔ | خدا کی طرف دل کی حضوری | مسکنت۔ | محتاجی |
| مرمر۔ | سنگ مرمر | مساعد۔ | مددگار |
| مرئی۔ | دکھائی دینے والی | مسخر۔ | فرماں بردار۔ قابو |
| مربوط۔ | بندھا ہوا۔ | مستغنی۔ | بے پرواہ |
| مرور۔ | گذرنے | مساس۔ | چھونا۔ ہاتھ پھیرنا |
| مرجع انام۔ | خلق خدا جس طرر جوع کرے | مسنون۔ | وہ کام جس کا کرنا سنت ہو۔ |
| مرجع۔ | جائے رجوع | مسکین۔ | مفلسی نے بالکل بے حرکت اور ناطاقت کر دیا ہو پاس بالکل کچھ نہ ہو۔ فقیر سے بھی زیادہ مفلس (فقیر جو زکواۃ نہ دے سکے) |
| مردُم۔ | افتادہ۔ گرے ہوئے لوگ | | |
| مرحلہ۔ | منزل | | |
| مرگھٹوں۔ | واحد مرگھٹ، وہ جگہ جہاں ہندو مردہ جلاتے ہیں | مسکت۔ | چپ کرنے والا |
| | | مسلم۔ | تسلیم شدہ |
| مرزوق۔ | رزق دیا گیا | مستور۔ | چھپی ہوئی۔ |
| مرئی۔ | دکھائی دینے والی | مسلط۔ | زور کے ساتھ غالب |
| مزبلہ۔ | نجاست ڈالنے کی جگہ | مسام۔ | ہر بال اور رونگٹے کے نیچے ایک سوراخ جن سے پسینہ خارج ہوتا ہے |
| مزکّے۔ | پاک کیا گیا۔ | | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مستقر۔ | جائے قرار | مشام۔ | سونگھنے کی قوت کی جگہ |
| مسخ۔ | اچھی صورت بدل کر بری ہو جانا۔ | مشایعت۔ | رخصتی کے لئے کچھ دور ساتھ چلنا |
| مستحب۔ | وہ کام جس کے کرنے میں ثواب نہ کرنا بلا عتاب | مشیخت۔ | شیخی۔غرور |
| | | مصلح۔ | اصلاح کرنے والا |
| مساعد۔ | مددگار | مصرف۔ | خرچ کرنے کی جگہ استعمال۔ |
| مسمی۔ | نام والا | مصائب۔ | مصیبت واحد۔ |
| مستبد۔ | کسی کام کیلئے اکیلا آمادہ ہونیوالا | مصاحب۔ | پاس بیٹھنے والے |
| مستولی۔ | غالب۔ | مصداق۔ | مطابق |
| مسلح۔ | ہتھیار بند۔ | مصداق۔ | کسی شے کے معنی ٹھیک مطابق |
| مسبب الاسباب۔ | سبب بنانے والا۔ | موصوف۔ | جس کے ساتھ کوئی وصف لگا ہو۔ |
| مسعود۔ | نیک نصیب | مضمر۔ | چھپایا گیا ہوا۔ |
| مسمی۔ | نام والا | مضل۔ | گمراہ کرنے والا |
| مشتمل۔ | شامل ہونے والا | مضطرب۔ | بے قرار |
| مشتمل۔ | شامل ہوا ہوا | مضمحل۔ | سست |
| مشرف۔ | بزرگی دیا گیا۔ | مضغہ۔ | گوشت کا ٹکڑا |
| مشاہدات۔ | واحد مشاہدہ۔جو دیکھی جائے۔ | مضمحل۔ | تھکن۔عاجزی |
| مشکوٰۃ۔ | چراغ رکھنے کی جگہ بڑا طاق۔ | مضر۔ | نقصان دینے والا۔ |
| مشعرالحرام۔ | وہ جگہ جہاں حج کے دنوں میں قربانی کرتے اور بال منڈاتے ہیں | مطلع۔ | سورج نکلنے کی جگہ |
| | | مطلق العنان۔ | جسے کوئی روکنے والا نہ ہو |
| مشیخت۔ | شیخی۔غرور | مطبخ۔ | باورچی خانہ |
| مشاطہ۔ | دلہن کو سنوارنے والی عورت | مظاہر۔ | ظاہر ہونے کی جگہیں |

مظہراتم۔ مکمل ظاہر ہونے کی جگہ۔

معرکۃ الاراء۔ زبردست۔

معدن۔ کان

معاذاللہ۔ خدا بچائے

معکوس۔ الٹی

معرفت۔ پہچان۔حقیقت روح کے تجلیہ کا ضابطہ یعنی روح کو خطرات غیر اللہ سے محفوظ کرنا

معارف۔ جان پہچان کے مقامات

معمی۔ پہیلی چیستاں۔(مُعما)

معمور۔ آباد بھرا ہوا۔

معتکف۔ عبادت کے لئے مسجد میں بیٹھنے والا

معاشرت۔ مل جل کر زندگی بسر کرنا

مَعانی۔ علم جس سے معلوم کیا جاتا ہے۔کہ جو لفظ عبارت میں آیا ہے۔وہ مطابق ہے۔یانہیں

معطر۔ خوشبودار

معنبر۔ عنبر لگی ہوئی خوشبو سے والا

معین۔ مقرر۔خاص

معیشت۔ زندگی کا سبب

مباحثِ نفسیہ۔نفس کے متعلق تحقیقات

معاش۔ زندگی کا سامان

معیار۔ کسوٹی،سونا چاندی تولنے کا کانٹا

معذور۔ بہانہ کرنے والا

معجزہ۔ جس کو سمجھنے میں عقل عاجز رہ جائے۔انہونی بات نبی سے ظاہر ہو تو معجزہ، ولی سے ظاہر ہو تو کرامت اور شعبدہ باز سے ظاہر ہو تو استدراج۔

معنوی۔ باطنی۔ذاتی۔اصلی

معلق۔ لٹکا یا لٹکایا ہوا۔

معصوم۔ گناہ سے بچایا گیا۔

معلول۔ وہ شے جس کا کوئی سبب ہو۔

معاون۔ مددگار۔

معالجہ۔ علاج۔

معصیت۔ گناہ

معاندین۔واحد۔ معاند۔دشمنی کرنے والا۔

معاشیات۔ اقتصادیات معاشی روزی اور گزارہ کے متعلق اکنامک

معیوب۔ عیب دار

معطل۔ بیکار

معدود۔ گنتی کے چندون۔

معیت۔ ساتھ

معجون۔ گوندھا ہوا

معذرت۔ بہانہ

معراج۔ سیڑھی کا ڈنڈا۔ سیڑھی بلندی۔ عروج۔ جو ۱۲ نبوی میں ہوا۔
مغاں۔ واحد مُغ۔ آتش پرست
مغضوب۔ جس پر خدا کا غضب ہو۔
مفصل۔ کھول کر بیان کیا گیا۔
مُفاد۔ فائدہ
مفروضات۔ فرضی باتیں
مافوق الفطرت۔ فطرت سے بڑھا ہوا
مفتاح۔ چابی
مفہوم۔ مطلب۔
مفتون۔ عاشق و فتنہ میں پڑا ہوا
مفروضہ۔ فرضی
مقتضیات۔ مطالب اور مرادیں
مقالہ۔ کلام
مقہور۔ جس پر خدا غصہ ہو ناراض ہو۔
مقال۔ (مصدر) گفتگو
مکاشفہ۔ ولی کے دل میں امور غیبی کا ظاہر ہونا
مکان۔ جگہ
مکدر۔ گدلا
مکون۔ خالق
مکین تھا۔ مکان میں تھا۔

مکشوف۔ ظاہر کیا گیا۔
ملاء الاعلیٰ۔ فرشتوں کی جماعت عالم علوی والوں کا گروہ
ملکوت۔ حقیقت در حقیقت، تصرف پروردگاری۔ اور عالم ملکوت ہے۔ تو عالم فرشتوں کا اور مرتبہ اسماء۔
ماللتراب ورب الارباب۔ کیا مٹی کے لئے اور خداؤں کے خدا کے لئے
ملکہ۔ مہارت
ملاقی۔ ملاقات کرنے والا
ملک نیم شب۔ آدھی رات کی دنیا وقت۔
ملک الموت۔ حضرت عزرائیل علیہ السلام
ملتجی۔ پناہ ڈھونڈنے والا
ملامت۔ برا کہنا۔ جھڑکنا
ملاحدہ۔ واحد ملحد
ملتفت۔ توجہ کرنے والا
ملال۔ اُداسی۔ نفرت۔ اُکتا جانا
مالیخولیا۔ ایک قسم کا جنون
ملکوتی آوازیں۔ عالم ملکوت کی آوازیں۔
ممیز۔ ممتاز۔ جدا کیا گیا۔
ممیت۔ مارنے والے۔

ممتاز۔ عزت دیا گیا۔

مملو۔ بھرا ہوا۔

منتہائے حیات۔ انجام زندگی۔

منفذ۔ کھڑکیاں۔ گذرنے یا گھس جانے کی جگہ

مناسک۔ حاجیوں کے عبادت کرنے کے مقامات۔ واحد منسک

منکر اور نکیر۔ قبر میں سوال کرنے والے فرشتے

منوال۔ طریقہ۔ دستور

منور۔ روشن

منافی۔ نفی کرنے والا

منتج۔ نتیجہ دینے والی

منزہ۔ پاک صاف

منطبق۔ مطابق۔ برابر۔

مناظرہ۔ حق ثابت کرنے کے باہم بحث کرنا

منتہی۔ اخیر تک پہنچنے والا۔

منڈلاتے۔ آس پاس موجود رہتے

منعکس۔ عکس قبول کرنے والا۔

منطق۔ علم عملی کا نام جو ذہن کو خطائی الفکر سے بچائے میزان بھی کہتے ہیں

ماندگی۔ تھکن۔ عاجزی

منازل۔ واحد منزل۔ جا کر ٹھہرنے کی جگہ۔ ذات۔ صفات۔ اسماء۔ افعال۔ آثار۔ اعیان انسان

مندرج۔ درج کیا گیا۔

منظر۔ صورت

منحصر۔ رکا ہوا۔ گھرا ہوا۔

منزلت۔ رتبہ

منطق۔ عملی علم کا نام جو ذہن کو غور اور فکر میں غلطی کرنے سے بچائے۔

من۔ نفس

منتقل۔ ایک جگہ سے دوسری جگہ ہونیوالا

منصب۔ رتبہ۔ عہدہ

منتر۔ دید کا کوئی حصہ

منقش۔ نقش و نگار کیا گیا۔

منتقم۔ ال قم۔ راستہ کا وسط اللہ تعالیٰ کے لئے یہی مفہوم ہے یعنی جب کوئی وسط سے ہٹ جائے تو اُسے اس کے وسط میں لے آتے ہیں۔ بدلہ کا مفہوم درست نہیں

منشور۔ شاہی فرمان لطف و عنایت والا۔

منبعث۔ اس کے نکلنے کی جگہ

منہمک۔ کسی کام میں بڑی کوشش کرنے والا

| | | | |
|---|---|---|---|
| موشگافیوں۔ | بال کی کھال اتارنا | ماہ طلعت۔ | چاند جیسے منہ والی |
| موہوم۔ | وہم سے | مہجور۔ | جدا ہوئی ہوئی |
| مولائے مصطفیٰ ﷺ۔ مولا۔ غلام آزاد شدہ یا مددگار | | مہیا شدہ ء۔ | تیار ہے۔ |
| موید۔ | تائید کرنے والا۔ | مہد سے لیکر لحد تک۔ | پیدائش تا موت |
| موکلات۔ | جن کے سپرد کوئی کام کیا جائے | میزان۔ | ترازو |
| موجب۔ | سبب | میتواں برد۔ | نہیں لے جاسکتے۔ |
| موقوف۔ | ٹھہرایا گیا ہوا | میلان۔ | جھکاؤ۔ |
| موضوع۔ | جس کا ذکر کرنا مقصود ہے | میل۔ | توجہ۔ خواہش۔ |

موجزن۔ موج زن لہراتا ہوا

موت۔ زندگی کی ہوا کا چلنے سے رک جانا

موقوف۔ ٹھہرایا گیا۔

موصوف۔ جسکے ساتھ کوئی وصف لگا ہو۔

مہر۔ پیار

مہدیت۔ مہدی، ہدایت کیا گیا۔ بارہویں امام کا نام جو آئندہ ظاہر ہونگے اور اسی وجہ سے کئی لوگوں نے مہدی ہونے کا دعویٰ کیا۔

مہمل۔ بے کار

مہارت۔ اُستادی

مہرہ۔ گھوٹا

مہیب۔ ڈراؤنے

مہمات۔ مشکلات۔ بڑے کام واحد مہم

# ن

نجباء۔ اولیاء اللہ

نجوم۔ واحد نجم۔ ستارہ

نحس۔ نامبارک

نخستین۔ اول پہلا

ناسوت۔ عالم اجسام مراد دنیا جہان

ناطقہ۔ بات چیت کی طاقت

نآید۔ نہ آید۔ (آمدن)

نادر۔ عجیب

ناقدانہ۔ پرکھنے والی۔

نام نہاد۔ صرف نام کا

نامشروع۔ خلاف شریعت

نادرالوجود۔ بے مثال

ناظرین۔ واحد ناظر دیکھنے والا

نالہ۔ اونچی آواز کے ساتھ فریاد کرنا

ناظر۔ دیکھنے والا۔

نامی۔ بڑھنے والا۔ اُگنے والا

نادیدہ۔ ان دیکھا

ناقوس۔ سنکھ جو مندر میں بجایا جاتا ہے

نبات۔ ہر سبزہ اور درخت

نشوونما۔ بڑھنا۔ پھلنا۔ پھولنا۔

نت۔ ہمیشہ ہر دن

نادیدہ۔ ان دیکھا۔ / نداء۔ پکار

ندامت۔ شرمندگی۔

نذر۔ حاجت روائی کے لئے خدا کے نام پر اپنے اوپر کچھ واجب کر لینا

شریعت۔ رنگ نیلا۔ دوزخ۔ علم الیقین۔ ظہور عینی

نرینہ۔ نر

نزع۔ زندگی اور موت کی آخری کھینچا تانی

نزاع۔ جھگڑا۔

نزول۔ اُترنا۔

نز۔ نہ از

نژاد۔ اصل۔

نسق۔ ترتیب دینا۔

نسیان۔ بھول

نشیمن۔ آرام پانے کی جگہ

نشاۃ الاولیٰ۔ پہلی پیدائش

نشے۔ شراب وغیرہ کی بیہوشی (نشہ)

نفاق۔ دل میں کچھ اور کرنا کچھ اور دوغلا پن

نصب العین۔ مقصد۔
نصرت۔ یاری مدد۔
نظریہ۔ اصول۔ قاعدہ۔ رائے غور و فکر کا میدان۔ قیاس۔ تھیوری
نظام۔ کسی چیز کا سنوارنا۔
نعما۔ جمع نعمت کی (نعماء)
نعم البدل۔ اچھا بدلہ
نعم۔ جمع نعمت کی
نعمت غیر مترقبہ۔ ایسی نعمت جس کے ملنے کی امید نہ ہو اور مل جائے
نعیم۔ نعمت۔ بہشت۔ نیکی
نغمہ۔ باریک نرم، دل کو موہ لینے والی آواز
نفسِ ناطقہ۔ روح و جان بولنے والی
نفس بہیمی۔ جان چوپایہ مراد نفس امارہ
نفوس۔ واحد نفس جان
نفاذ۔ جاری ہونا حکم کا
نفی۔ انکار۔ نفی اثبات۔ اللہ تعالیٰ کے سوا سب کا انکار (ہ) اور صرف اللہ کا اقرار۔
نفوذ۔ گھس جانا
نفخ۔ اس طرح بھرنا کہ پھول جائے
نفل۔ وہ عبادت جو واجب نہ ہو جمع نوافل۔

نفسِ امارہ۔ امارہ سختی کے ساتھ حکم چلانے والا وہ نفس جو اپنی دنیاوی خواہشوں اور لذتوں کی طرف ہی لگا رہے۔
نفس۔ جائے شیطان۔ ناسوت
نقیض۔ توڑنے والا۔
نقوش۔ واحد نقش۔ صورت
نقوس۔ سنکھ جو مندر میں بجایا جاتا ہے۔
نقاش۔ نقش کرنے والا۔
نقص۔ کمی
نقبا۔ اولیاء اللہ ابدال سے اوپر
نقب۔ سوراخ
نکتہ۔ نقطہ
نما۔ درخت کا اگنا
نمو۔ بڑھنا۔ اُگنا۔
نواخت۔ موافق
نومیدی۔ مایوسی
نوعیت۔ نوع۔ جنس یکساں حقیقت رکھنے والی چیزیں۔
نواہی۔ واحد نہی۔ وہ باتیں (کام) جن سے شریعت نے منع کیا ہے۔
نہ۔ تو نہیں ہے
نہ۔ نو (۹)

نہایت۔ اخیر

نہفتہ رخ۔ منہ چھپایا ہوا

نیم روز۔ ملک سیستان

نیر۔ سورج

نیم۔ آدھی۔

نیاز۔ اظہار محبت (جان سے مال سے)

نیساں۔ وہ بارش جس کے قطرہ سے موتی بنتا ہے۔

نیست۔ کہ معلوم نہ ہو۔

نیستان۔ جنگل

## و

واجب الوجود۔ حق تعالیٰ جن کی ذات اپنے وجود میں غیر کی محتاج نہیں۔

واماندگیاں۔ عاجزیاں۔

واجب وممکن۔ خالق ومخلوق

وافی۔ پورا ہونا۔

واجبات۔ جن کا کرنا لازمی ہو۔

واردات۔ واقعات۔ حادثات۔ حالات۔

واحد واردۃ (مونث)

وثوق۔ اعتماد

وجیہ۔ خوبصورت

وجود باجود۔ جود بخشش

وجد۔ یاد الٰہی میں بے خودی کی کیفیت

وجود۔ ہستی۔ جسم

وحید۔ لاثانی

وحشت۔ آدمیوں سے نفرت

ودیعت۔ امانت

وددان۔ (سنسکرت) عالم

| | | | |
|---|---|---|---|
| وراء الوراثم وراء الورا۔ | ورا پیچھے اور ثم۔ پھر | ومافیہا۔ | اور جو کچھ اس میں ہے |
| وَرقے۔ | درخت کا پتہ | وہم۔ | بغیر ارادہ دل کا کسی چیز کیطرف جانا |
| ورثہ۔ | واحد، وارث | وہم معترضہ۔ | برے خیالات جو درمیان میں |
| ورا۔ | اور ا۔ اس کو۔ | | پیدا ہو جائیں۔ |
| ورطہ۔ | بھنور، گرداب | وہبی۔ | بخشی ہوئی۔ عطا کی ہوئی |
| ورود۔ | آنا، اُترنا۔ اندر جانا۔ وارد آنے والا | وے۔ | وائے۔ |
| ورد۔ | ہر روز کا پڑھنے والا کلام | | |
| ورنیست۔ | اور اگر نہیں ہے۔ | | |
| وسیط۔ | درمیان والا۔ | | |
| وساوس۔ | واحد، وسواس، وہم برا خیال | | |
| | وسوسہ، بری بات جو دل میں آئے | | |
| وساطت۔ | وسیلہ | | |
| وسعت۔ | کھلا پن۔ گنجائش | | |
| وش۔ | مانند۔ | | |
| وظیفہ۔ | (وظائف) وہ ذکر جو روز کے | | |
| | لئے مقرر کر دیا جائے۔ | | |
| وعید۔ | وعدہ عتاب دھمکی | | |
| وقوف قلبی۔ | دل کی خبرداری | | |
| وقوع۔ | واقع ہونا۔ | | |
| وقیع۔ | اُونچا۔ مضبوط | | |

